# سلطانِ ما محمدؐ

(مقالاتِ سیرت)

مولانا عبدالماجد دریابادی





مقدمہ و ترتیبِ نو

تحسین فراقی

مقبول اکیڈمی شاہراہ قائداعظم لاہور

ما طالبِ خدائیم بر دینِ مصطفائیم
بر درگہش گدائیم سلطانِ ما محمدؐ

—— معین الدین ہرویؒ ——

# فہرست

# دیباچہ طبع ثانی

سُلطانِ مامحمدؐ پہلی دفعہ ۱۹۸۲ء میں لاہور کے ایک ادارے مکہ بکس نے شائع کی تھی - اِس پہلے ایڈیشن میں بعض واقعاتی اغلاط اور کتابت کی کوتاہیاں راہ پاگئی تھیں. زیرِ نظر ایڈیشن میں نہ صرف ان تسامحات کو دُور کر دیا گیا ہے بلکہ مولانا دریا بادی کا ایک اور مضمون "سیرۃ النبیؐ یا صحیفۂ سلیمانی" بھی شاملِ اشاعت کیا جا رہا ہے. مولانا کا یہ مضمون انہی کی ادارت میں نکلنے والے ہفت روزہ "سچ" کے ۱۴ اور ۲۱ اپریل ۱۹۳۳ء کے شماروں میں دو قسطوں میں شائع ہُوا تھا. سیّد سلیمان ندوی کی "سیرۃ النبیؐ" پر مولانا کا یہ مضمون ان کی وسعتِ نظر کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

سُلطانِ مامحمدؐ کی مکرر اشاعت کے لیے مَیں مقبول اکیڈمی کے مہتمم جناب ملک مقبول احمد صاحب کا ممنون ہوں۔

لاہور - ۳۱ مئی ۱۹۹۲ء

(ڈاکٹر) تحسین فراقی
شعبۂ اُردو یونیورسٹی اورینٹل کالج لاہور

# مقدّمہ

مولانا عبدالماجد دریابادی (۱۸۹۲ء ۔ ۱۹۷۷ء) اردو ادب کی ان چند نامور شخصیات میں سے تھے جنھوں نے اردو نثر کو عمودی اور افقی ہر دو جہتوں ثروت بخشی۔ ان کی فکر و فرہنگ کے میدان اتنے وسیع اور ان کے نتائج فکر اتنے متنوع اور متلون ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔ انھوں نے فلسفہ، نفسیات، دینیات، ترجمہ، تفسیر، ترتیب، تہذیب، تبصرہ، تمثیل، طنزیات، ادب و شعر اور صحافت — ان تمام کوچوں کی سیاحت کی اور اپنے نقوشِ کفِ پا یادگار چھوڑے۔ مطالعے کی چاٹ اوائلِ عمر ہی سے پڑ گئی اور بارہ سال کی عمر میں ان کا پہلا مضمون اودھ اخبار میں چھپا۔

مولانا ماجد کو علم و فضل، حق شعاری اور صدق گفتاری کی روایات ورثے میں ملی تھیں۔ ان کے دادا مولانا مفتی محمد مظہر کریم اپنے وقت کے معروف عالمِ دین تھے۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں جن چند عظیم اور حق گو ہستیوں نے انگریز کے خلاف جہاد کا فتویٰ دیا تھا ان میں مفتی مظہر کریم بھی شامل تھے، چنانچہ انھیں بھی مولانا فضلِ حق خیرآبادی اور مفتی عنایت احمد کے ساتھ سات سال کے لیے جزائر انڈمان بھیج دیا گیا۔ وہیں مفتی صاحب نے ایک ضخیم عربی کتاب کو اردو میں منتقل کیا۔ وہاں کے انگریز افسر نے خوش ہو کر ان کی سزا میں تخفیف کرادی۔ مولانا ماجد بھی اپنے دادا کی طرح فرنگی کے خلاف نہ سہی، فرنگی مدنیت کے خلاف کم و بیش تمام عمر صف آرا رہے اور اس کی تدلیس ملمع کاری اور چوب پائی کو بے نقاب کرتے رہے۔

مولانا ماجد کی ابتدائی تعلیم و تربیت دینی ماحول میں ہوئی۔ سکول کی تعلیم تک تو وہ ایک سیدھے

اور سچے مسلمان نوجوان رہے لیکن کالج کی تعلیم نے رفتہ رفتہ ان میں تشکیک وارتیاب کے وہ بیج بو دیئے کہ انھیں خود کو "ریشنلسٹ" کہلانے میں فخر محسوس ہونے لگا اور دین اور اس کے متعلقات کی ان کی نظر میں وقعت نہ رہی۔ مولانا ماجد نے اعلیٰ تعلیم کیننگ کالج میں حاصل کی جو بعد ازاں لکھنؤ یونیورسٹی بنا۔ اسی کالج کے "سایہ عاطفت" میں معروف ترقی پسندوں سجاد ظہیر، ڈاکٹر علیم، احتشام حسین اور علی سردار جعفری نے تعلیم و تعلم کے مراحل طے کئے تھے۔ ماجد ارتیاب کے اس فلات میں کم از کم نو دس سال تک بھٹکتے رہے ماجد صاحب نے اپنی آپ بیتی میں اپنے الحاد اور اس کے اسباب و علل کا جو تجزیہ فراہم کیا ہے وہ بہت چشم کشا ہے۔ ماجد صاحب کی گمراہی کا باعث منطق پر مل کی کتابوں کے علاوہ "عضویات ذہنی" اور "مرضیات دماغی" نام کی ڈاکٹر ماڈسلے کی دو کتابیں تھیں۔ تشکیک اور ارتیاب کی کمانی ذہن میں ایک دفعہ کھلی تو پھر کھلتی ہی چلی گئی۔ اسی عرصے میں ماجد نے شبلی کی "الکلام" کو بنیاد بناکر عقائد اسلامی، وجود باری، نبوت اور ضرورت مذہب وغیرہ پر تنقید لکھی جو چند قسطوں میں "الناظر" کے شماروں میں چھپی۔ کچھ ہی عرصہ بعد انھوں نے قیادت کی نفسیات پر ایک کتاب انگریزی زبان میں لکھی جو ٹی فشر اَن وِن لمیٹڈ لندن نے چھاپی اور جس کے چھپتے ہی انگلستان اور ہندوستان کے رسائل و جرائد میں اس پر تعریفی تبصرے ہونے شروع ہو گئے۔ اس کتاب میں بظاہر تو اجتماع کی نفسیات کو بنیاد بناکر تجزیہ و تعبیر کا کام انجام دیا گیا تھا لیکن فی الاصل اس میں مستشرقین کے سے حربے استعمال کئے گئے تھے اور بین السطور میں وہی مذہب دشمنی اور تشکیک آفرینی کارفرما تھی جو مستشرقین میں سے اکثر کا شیوہ رہا ہے اور اب تک ہے۔ ماجد کی اسی کتاب یعنی سائیکالوجی آف لیڈرشپ کا مفصل اردو روپ "فلسفۂ اجتماع" کے نام سے شائع ہوا جسے بعد ازاں ماجد نے اپنی تصانیف کی فہرست سے خارج کر دیا۔

سائیکالوجی آف لیڈرشپ کے حق میں انگلستان کے رسائل میں توصیفی تبصرے تو بیشتر شائع ہوئے مگر "کرسچین ورلڈ" میں ایک مخالفانہ تبصرہ بھی شائع ہوا۔ اسی طرح ماجد کی "فلسفۂ اجتماع" پر بہت سے ہندوستانی اخبارات و رسائل میں مخالفانہ اور موافقانہ تبصرے شائع ہوئے۔ مولانا احمد رضا خاں بریلوی نے ان کی تکفیر کا فتویٰ جاری کر دیا لیکن متعدد علماء نے بہت سے فتوے مصنف کی عدم تکفیر میں بھی شائع کئے جن میں مولانا عبدالباری فرنگی محلی، سید سلیمان ندوی، عبدالمجید فرنگی محلی اور مولانا شبیر علی کے نام خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ جن علماء نے ماجد صاحب کے عدم تکفیر کے فتوے جاری کئے ان کا

مقصد کیا تھا۔ جہاں تک میں سمجھتا ہوں بات اصل میں یہ ہے کہ یہ حضرات بھی ماجد صاحب کی تشکیک سے یقیناً واقف تھے اور ان کی کتابوں میں پائی جانیوالی گمراہی کی زیریں سطح سے بھی آگہی رکھتے تھے لیکن وہ قرآن حکیم کی اس آیت کے مصداق کہ

ادع الی سبیل ربک بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ

ماجد کو دھیرے دھیرے دوبارہ اسلام کی طرف لانا چاہتے تھے۔

ماجد کی اسلام کی طرف مراجعت میں جہاں ان کے ذاتی مطالعے کو بہت دخل ہے وہاں محمد علی جوہر اکبر الہ آبادی اور سید سلیمان ندوی کی حکمت اور دور نگاہی کا بھی بڑا ہاتھ ہے۔ ماجد صاحب اور ان بزرگوں کے درمیان مراسلت بڑی مفید رہی۔ بے محل نہ ہوگا اگر اس ضمن میں اکبر، جوہر، ندوی (بلکہ مہدی افادی بھی) کے خطوط کے چند اقتباسات پیش کر دیئے جائیں تاکہ واضح ہو سکے کہ موعظہ حسنہ کسے کہتے ہیں اور رجوع الی اللہ کی ترغیب میں حکمت کا تناسب کیا ہونا چاہیئے۔

"سائیکالوجی آف لیڈرشپ" پر سب سے مفصل تبصرے تو محمد علی جوہر نے کیئے جو مولانا ماجد کے نام ان کے خطوط کے تقریباً پینتالیس چھیالیس صفحات کو محیط ہیں اور خطوطِ مشاہیر (مرتبہ عبدالماجد دریابادی) میں شامل ہیں۔ ان خطوط سے مستشرقین کی ناطرفداری اور نام نہاد خالص علمی تحقیق کا بھی صحیح چہرہ سامنے آتا ہے۔

"سائیکالوجی آف لیڈرشپ" پر مفصل تبصرہ کرتے ہوئے محمد علی جوہر نے لکھا:

"میری تنقید کا آخری عنوان آپ کے ان تذکروں سے متعلق ہے جو آپ نے پیغمبرِ خدا اور قرآن مجید کی تمثیل لاتے وقت کیئے ہے۔ میرا خیال ہے کہ آپ سچے اور حقیقی مسلمان ہیں۔ اس بنا پر مجھے سخت حیرت ہو رہی ہے کہ آپ نے ایسی مقدس شخصیت اور ایسی مقدس آسمانی کتاب کا ذکر کس بیگانہ پن سے کیا ہے۔ کیا یہ آورد و تصنع اپنی "ناطرفداری" اور خالص علمی تحقیق کے اظہار کے لیئے ہے یا کیا؟ یہ سوال میں ایک نقاد نفسیات کی حیثیت سے نہیں کر رہا ہوں؟ جو ایک مسلمان مصنف سے کتاب اللہ و رسول اللہ کے تذکرہ کے وقت ادب و احترام کی توقع رکھتا ہے ..... آپ کے لب و لہجہ سے تو صاف عیسائی مشنریوں کی بو آ رہی ہے جو یہ دکھانا چاہتے ہیں یا کم از کم پڑھنے والے کے ذہن کو اس جانب منتقل کر دیتے ہیں کہ محمد (جن کے دین پر میں اور میرا سارا کنبہ قربان ہو) نعوذ باللہ ایک پیغمبرِ کاذب یا محض انسان تھے۔"

اسی کتاب میں ماجد صاحب نے مستشرقین کے انداز میں حضور اکرم کو بھی ایک زعیم کے طور پر پیش کیا

تھا۔ چنانچہ محمد علی جوہر نے اپنے اگلے خط (۱۹ راگست ۱۹۱۹ء) میں انھیں لکھا:

"کہیں آپ آنحضرت صلعم کو مارگولیتھ (یہ میری بدنصیبی تھی کہ آکسفورڈ میں جب میرا ارادہ تحقیق کی ڈگری لینے کا تھا تو یہ میرے رہنما مقرر کئے گئے تھے۔ اس کے علاوہ پیشتر بھی کچھ عربی ان سے پڑھی تھی) وغیرہ کی طرح ایک چلتا ہوا لیڈر تو ثابت نہیں کرنا چاہتے۔ چونکہ یہ نہ آپ کا مفہوم ہو سکتا تھا نہ ہے اس لئے میری توقع بیجا نہیں کہ آپ اپنی تصنیف کو ایک بار اس شبہ کو دل میں جگہ دے کر پڑھیں کہ مصنف کوئی غیر مذہب والا ہے جو مسلمانوں کو یا کم از کم غیر مسلموں کو تو ضلالت کی طرف آہستہ آہستہ لے جانا چاہتا ہے تاکہ وہ عظمت جو ایک وحی پانیوالے رسول کی اس کے دل میں ہے وہ دُور ہو جائے اور اس طرح دُور ہو کر پڑھنے والوں کو بھی اس تبدیلیٔ خیالات کا احساس نہ ہونے پائے اور اسی لئے بطور ایک نعم البدل کے خلعتِ نبوّت اتار کر لیڈری کی گون پہنادی۔ یہ ہرگز آپ کا خیال نہ تھا نہ ہے، نہ ہو سکتا ہے مگر جس طرح حساب میں بچے اپنے سوالات کے جوابات کی جانچ کرتے ہیں کہ تقسیم کا ہے تو ضرب کر کے دیکھتے ہیں اور تفریق کا ہے تو جمع کر کے۔ اسی طرح ایک پڑھنے والے جذبات اور اس کے دل پر جو اثرات پیدا ہو سکتے ہیں، ان کا اندازہ اس طرح ہو سکتا ہے کہ اس سلسلۂ تاثر کو الٹ دیا جائے اور تنقید کا ایک نقاد پیش کرتا ہو، اس کو صحیح تسلیم کر کے اور جو اثر کہ آخر کار پڑھنے والوں کے دل پر بہ قول اس کے پڑنا ممکن یا اغلب ہو اسے قبول کر کے پھر کتاب کو پڑھا جائے اور دیکھا جائے کہ جو نقوش پڑھنے سے پیشتر ہی دل پر نقش ہو گئے تھے، باقی رہتے ہیں یا مٹتے جاتے ہیں؟"

اگلے خط میں جوہر نے ماجد کو خدمتِ اسلام پر کمر بستہ ہونے کی ترغیب دی (واضح رہے کہ یہ دَور ماجد صاحب کے الحاد کے شباب کا دَور تھا)

"آپ کو تو بہ فضلہٖ تعالیٰ خدا اور رسولؐ کا انکار نہیں ہے۔ برائے خدا اور رسولؐ اپنی عقل و تمیز اور علم و تحقیقات کو اسلام اور صرف اسلام کے لئے وقف کر دیجئے اور اس دانشِ حاضر کے حجابِ اکبر میں مستور و محجوب نہ رہیئے۔"

ماجد دانشِ حاضر کے حجابِ اکبر سے نکلے تو کندن بن کر نکلے اور انھوں نے خدمتِ اسلام میں گرانقدر کارنامے انجام دیئے۔ انہی کارناموں میں سیرتِ سرورِ عالمؐ پر ان کے وہ مضامین بھی شامل ہیں جو صدق کے مختلف شماروں میں نکلے اور جن کا ذکر ابھی آگے آئے گا۔

اکبر الہ آبادی وہ دوسری بڑی شخصیت تھی جس سے ماجد نے بیحد اثر قبول کیا اور جوابِ ات کی رفع تشکیک میں بیحد معاون ہوئی۔ اکبر نے عین اس زمانے میں جب علماء بے تکان ماجد کے خلاف فتوے دے رہے تھے، انھیں لکھا:

"برادرم!

قرآن شوق سے دیکھئے، خوب دیکھئے، یہاں تک کہ بلامددِ ترجمہ اس کے ظاہری معنی سمجھنے لگیں۔ تفسیر کی تو حد نہیں۔ مذاقِ مفسرین کی بوقلمونی حیرت انگیز ہے۔ قرآن مجید کو بطورِ تلاوت پڑھا کیجئے۔ ایک سرے سے پڑھ جایئے اور پھر پڑھئے۔ زیادہ نہ رکئے، پڑھتے جایئے۔ ثواب کا عقیدہ نہ سہی، لٹریری لطف و ذوق کا خیال کیجئے۔ ہر وقت طبیعت یکساں نہیں رہتی، کسی وقت کوئی آیت دل کو متوجہ کرے گی۔"

۱۲۔ دسمبر ۱۹۱۹ء کے مکتوب میں لکھا:

"آپ ہنوز راہ میں ہیں، لیکن سیدھی راہ ہے۔ ابھی آپ نہیں جانتے، کیا نعمتیں آپ کو ملنے والی ہیں، انشاء اللہ تعالیٰ۔ ایک شعر قابلِ یاد ہے:

دو سہ گام اگر پئے دل بہ رہش دویدہ باشی
زچہا گزشتہ باشی بہ چہا رسیدہ باشی

اس سے قبل یہی حق آگاہ اور اللہ کے نور سے دیکھنے والا شاعر حضرتِ نیاز بریلوی کے ایک شعر کی تضمین کرکے ماجد کے بارے میں کہہ چکا تھا:

ماجد کو آپ سمجھیں بیگانۂ طریقت ۔ دل میں مرے تو ہے اِک امید کا تصیدہ
ہیں غالباً وہ مصداق اس شعر با اثر کے ۔ ارشاد کر گیا ہے اِک مردِ برگزیدہ
مَن پاکبازِ عشقم ذوقِ فنا چشیدہ ۔ آہوئے وحشتِ ہوئیم از ما سوا رمیدہ"

خود مہدی افادی جو اپنی تحریر میں خاصے آزاد رو واقع ہوئے تھے 'عقلیات کے بدل قائل تھے اور ماجد صاحب کو "محافظِ عقلیات" کہتے تھے لکھے بغیر نہ رہ سکے:

"میں نے آپ سے لکھنؤ میں ذکر کیا تھا کہ آپ نے گو آنحضرتؐ کی تنقیص نہیں کی تاہم اظہارِ خیال کی باریک تہ میں ایک طرح کی تضحیک پائی جاتی ہے اور یہ متعلمانہ رنگ ہے، مستشرقانہ سنجیدگی نہیں۔۔۔ ایک آدھ لفظ کے ہیر پھیر سے یہ شکایت دور ہو سکتی ہے۔"

جون ۱۹۱۹ء میں مہدی نے ماجد کو لکھا:

"جو کچھ لکھئے "مسلم" بن کر لکھئے کہ سنجیدگی تصنیف کا اقتضا یہی ہے۔ یہ نکتہ چالیس برس کے بعد سمجھ میں آئے گا لیکن اس درمیان میں آپ کو میں کم سے کم ڈاکٹر لیبان کی طرح فیاض دیکھنا چاہتا ہوں، ورنہ کسی بانئ مذہب کی فضیلت کا اعتراف دراصل "میٹھی چھری زہر کی بجھی" کا مصداق ہوگا۔ اردو میں شبلی کے مصلحِ اعظم کو "محمد" نہ لکھئے آنحضرتؐ لکھئے تو لٹریچر آپ کا شکر گزار ہوگا۔"

اسی زمانے میں رسالہ "زمانہ" کانپور میں ماجد نے "مذہب اور ارتقائے تمدن" کے نام سے ایک مضمون لکھا جس میں مذہب کی کلی افادیت کو نمایاں کیا گیا تھا۔ ماجد اس وقت تک عملاً مذہب سے بیزار ہو چکے تھے اور اس صورت حال کا علم سبھی اہلِ علم کو تھا لیکن اس کے باوجود سید سلیمان ندوی نے انھیں بمسرت ۱۰ مارچ ۱۹۱۵ء میں لکھا:

بنامِ نگارندۂ "مذہب اور ارتقائے تمدن"

غازی بہ جو توئی رواست کافر بودن

اسی زمانے میں ماجد نے قرآن کی نفسیات پر کتاب لکھنے کا خیال ظاہر کیا سو سید سلیمان کا جواب یوں تھا:

"نفسیات القرآن بشوق لکھئے لیکن داد دینے کیلئے نہ عیب جوئی کیلئے۔ قرآن میں نفسیات کا گر جو ہے وہ شاید وہی ہو جس کو آپ تحریکِ نفسِ انسانی بذریعہ خطابیات و دعوتِ مستلذذات کہیں گے۔ بہر حال اگر آپ اسلام کی حمایت کا اس سے کام لیں گے تو خدارا جلد لکھئے اور اگر کچھ اور نیت ہے تو اس امتِ مرحومہ پر للہ رحم کیجئے۔"

۳۰ ردسمبر ۱۹۱۵ء

اسی قبیل کے حکمت آمیز خطوط، حضرت تھانوی کی صحبت، کنفیوشس کی تعلیمات کے مطالعے، عطار کی منطق الطیر، جامی کی نفحات الانس، مکتوباتِ مجدد الف ثانی، بھگوان داس کی کتب (جو کبھی کبھی خود کو "عبدالقادر" بھی لکھا کرتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ مابعد الطبیعیاتی حقیقت ایک ہی ہے) اور مثنوی مولانا روم نے انھیں بالآخر دوبارہ نورِ ایمان سے منور کیا۔ اور پھر اصل بات تو یہ ہے کہ دنیا بھر کی بیعتیں فسخ ہو سکتی ہیں مگر وہ بیعت کیسے فسخ ہو سکتی ہے جو پہلی بیعت ہے، جو میثاقِ ازلی ہے ـــــ اس پہلی بیعت نے ماجد کو دوبارہ اپنی جانب کھینچ لیا۔ اب ماجد کو احساس ہو چکا تھا کہ "اصل گھپلا تو اس وقت رہتا ہے جب انسان اپنے جزئی درجزئی اور اقل قلیل مشاہدہ کو کل کا قائم مقام سمجھ لیتا ہے اور یہ

نہیں سوچتا کہ جس مشاہدے کو وسیع سے وسیع تر قرار دے رہا ہے وہ اس دنیا کے کل مشاہدات سے کوئی نسبت نہیں رکھتا" ـــــ اب ماجد کا سینہ دوبارہ نورِ حق سے گلزار ہو چکا تھا:

صد کتاب و صد ورق در نار کن
سینہ را از نورِ حق گلزار کن

اے لقائے تو جواب ہر سوال
مشکل از تو حل شود بے قیل و قال (رومیؒ)

(۲)

سیرتِ نبویؐ ایک سمندر ہے جس کی وسعت اور گہرائی کا اندازہ کرنے کے لئے عمرِ خضر بھی کافی نہیں۔ دنیا کی کون سی زندہ و موجود زبان ایسی ہے جس میں رسولِ برحقؐ کا تذکرہ نہ ہو۔ وہ کہیں فارقلیط ہیں تو کہیں منحمنّا، کہیں ماذ ماذ ہیں تو کہیں طاب طاب، کہیں حمطایا ہیں تو کہیں حیاطا ـــــ قرآن کا یہ فرمان کتنا بجا ہے "کہ ہم نے تیرا ذکر بلند کیا"۔

لفظِ سیرت کا اپنے اصطلاحی معنی میں آغاز تو حضورؐ کے اولیں سیرت نگاروں ہی سے ہو گیا تھا۔ واقدی نے اس لفظ کا استعمال بالکل اسی مفہوم میں کیا جس میں یہ بعد کو مستعمل ہُوا۔ بعض احادیث میں بھی یہ لفظ اپنے اصطلاحی معنوں میں استعمال ہُوا۔ حضرت کعب بن مالکؓ نے غزوہ احد کے موقع پر جو نعتیہ قصیدہ کہا، اس کا ایک شعر ہے:

اَلْحَقُّ مَنْطِقُہٗ وَالْعَدْلُ سِیْرَتُہٗ
فَمَنْ یُّجِبْہُ اِلَیْہِ یَنْجُ مِنْ تَبَبٖ

(ان کی بات حق ہے اور ان کی سیرت عدل ہے جس نے ان کی پیروی کی، ہلاکت سے نجات پا گیا)

اردو میں سیرت نگاری کا آغاز کب ہوا یہ اپنی جگہ ایک الگ اور پھیلا ہوا موضوع ہے۔ پروفیسر انور محمود خالد نے اپنے پی۔ ایچ۔ ڈی کے غیر مطبوعہ مقالے (اردو نثر میں سیرتِ رسولؐ) میں اس موضوع کے ساتھ کامل انصاف کیا ہے۔

اردو میں منظوم کتبِ سیرت کا آغاز گیارھویں صدی ہجری میں ہو چکا تھا جبکہ نثر میں تیرھویں صدی ہجری میں اس کا آغاز ہوا۔ دکن میں کثرت سے میلاد نامے، معراج نامے، وفات نامے، نکاح نامے اور

نورنامے لکھے گئے۔ ان میں سے اکثر نظم میں، چند نثر میں اور بعض میں نظم و نثر کا امتزاج پایا جاتا ہے۔ چنانچہ ولی ویلوری کی روضۃ الانوار سے لے کر ولی دکنی کے نعتیہ قصیدے تک اور پھر بعد کی دو صدیوں میں ان منظوم کتب سیرت کی تعداد بلا مبالغہ سینکڑوں سے بھی متجاوز ہے۔ اسی طرح اردو میں سیرت رسولؐ کے نثری نمونے دکن میں لکھی جانیوالی ریاض السیر، ممتاز التفاسیر اور فوائدِ بدریہ سے لیکر شمالی ہند میں لکھی جانے والی چار باغ احمدی (۱۸۵۷ء) تک کافی تعداد میں ملتے ہیں۔ انہی ابتدائی تصانیف میں ایک معراج العاشقین بھی ہے۔ یہ اگرچہ طے نہیں کہ معراج العاشقین خواجہ بندہ نواز گیسو دراز کی تصنیف ہے یا مخدوم شاہ حسینی بیجاپوری کی، بہرحال اس میں نثر میں سیرتِ رسولؐ کے ابتدائی نقش ملتے ہیں:

"اے محمدؐ! سب خلق کوں تیرے نورسوں پیدا کیا ہوں۔ اس روشنائی میں اپنی تصویر دیکھا۔ سودو نوعالم نورانی، یعنی نورانی سوا بوالارواح ہوا، روحانی سوا بوالاجساد۔"

۱۸۵۷ء کی ناکام جنگ آزادی کے بعد سیرت نگاری میں ایک نیا موڑ آتا ہے۔ اب سیرت کی کتابوں میں نسبتاً زیادہ تفصیل ملتی ہے اور اس کے ساتھ ہی ساتھ ایک اہم نکتہ یہ ہے کہ چونکہ انیسویں صدی کا دور عالم اسلام کے لئے بالعموم اور برعظیم ھندوستان کے لئے بالخصوص نئے چیلنج اور نئے پیکار لاتا ہے، جن کی مثال اس سے قبل نہیں ملتی اس لئے سیرت کی ان کتابوں میں منطقی استدلال اور فکری عناصر زیادہ غالب نظر آتے ہیں۔ چنانچہ خطباتِ احمدیہ سے لیکر جسٹس امیر علی اور مولوی چراغ علی کی تحریرات تک اور وہاں سے شبلی، سلمان منصور پوری، سید سلیمان ندوی، مناظر احسن گیلانی اور مولانا آزاد کے ("الہلال" کے سحر انگیز) مقالات تک سیرت کے دورِ جدید کا آغاز ہوتا ہے۔ بہرحال دو سوا دو سو سال کے اس قلیل عرصہ میں اردو نثر میں سیرتِ محمدیؐ کا ایک وقیع سرمایہ مدون و مسوّد ہو چکا ہے —— خطباتِ احمدیہ سے پیغمبرِ اعظم و آخر تک کا یہ ذخیرہ اردو نثر بات کا ایک نہایت اہم باب ہے —— ایک سنگِ میل ہے، ایک منارۂ نور ہے۔ انور کے اس لازوال ہالے میں مولانا عبدالماجد دریا بادی کے وہ سیرتی مقالات بھی شامل ہیں جنھیں اس سے قبل "مردوں کی مسیحائی" کے نام سے ادارۂ اشاعتِ اردو حیدر آباد دکن سے جناب غلام دستگیر رشید صاحب نے جنوری ۱۹۴۳ء میں شائع کرایا تھا۔ اور جنھیں اب دوبارہ حذف و اضافہ کے ساتھ "سلطانِ ما محمدؐ" کے نام سے شائع کیا جا رہا ہے۔

"سلطانِ ما محمدؐ" میں شامل سیرتی مقالات کا بڑا امتیاز جو اسے سیرت کی بیشتر کتابوں سے الگ کرتا

ہے اس کا سحر انگیز اسلوب ہے ، ایسا اسلوب جسے اسلوبِ ماجدی کہا جا سکتا ہے۔ اس اسلوب میں ایک ایسی چاشنی ، ایسی والہیت اور ایسی سپردگی ہے جو بہت کم سیرت نگاروں کو میسر آ سکی۔ اس جوش و خروش سے مملو اسلوب کی مثال اس پہاڑی ندی کی سی ہے جو ٹھٹکتی سرکتی اچھلتی اور سنبھلتی آگے بڑھتی چلی جاتی ہے اور جس میں سرخوشیدگی اور نغمہ زنی باہم آمیخت ہو گئی ہوں۔ اس اسلوب میں ایک ایسا خطیبانہ جوش ہے جسے منطق اور استدلال کے چھینٹوں نے معتدل اور متوازن بنایا ہے۔ ابھی پچھلے صفحات میں بتایا جا چکا ہے کہ ماجد پر ارتیاب کا ایک دردناک دور گزرا۔ وہ ایک مدت تک تشکیک والحاد کے ظلمات کدے میں بھٹکتے اور آبلہ پائی، سراب گردی اور تشنہ دہنی کے عذاب سہتے رہے۔ لیکن یہ خلا کب تک رہتا۔ ماجد جان گئے تھے کہ اپنی اصل سے کٹ کر کس عذابِ الیم سے گزرنا پڑتا ہے۔ وہ اس عذاب سے گزرے اور انھیں احساس ہوا کہ ایمان کی دولت ہی وہ زلالِ زندگی ہے جس سے تشنگیاں مٹتی ہیں اور خلا بھرتے ہیں۔ ماجد کے اسلوب سیرت نگاری میں جو والہیت اور جذبے کا وفور ہے اس کا سبب یہی ان کی عارضی سراب گردی ہے بہت کم تحریروں میں سرخوشیدگی اور حکمت ، دلیل اور تجزیہ کاری اور جلال و جمال کا وہ قران نظر آتا ہے جو ہمیں سیرت کی اس مختصر کتاب میں ملتا ہے۔ اس باب میں اگر کوئی اور کتاب اس کے پہلو بہ پہلو رکھی جا سکتی ہے تو وہ مناظر احسن گیلانی کی (چند اسلوبی ناہمواریوں سے قطع نظر) "النبی الخاتم" ہے۔

عرب کی سرزمین جو زیغ و ضلال اور گمراہی و گندگی میں گردن گردن دھنس چکی تھی اسے ایک بسیط ، اور معطر فضا میں لا کر انوارِ الٰہیہ اور حکمتِ بالغہ سے منور و منقف کر دینا ایک ایسا ہمہ گیر انقلاب ہے جس کی مثال دنیا کا بڑے سے بڑا انقلاب پیش نہیں کر سکتا۔ ایسے بڑے انقلاب اور ایسے عظیم داعیٔ انقلاب کے بیان کے لئے پھیکے اور بے جان لفظ کہاں کفایت کر سکتے ہیں۔ ماجد نے زندہ لفظوں اور زندہ اسلوب کا انتخاب کیا :

"ابولہب و ابوجہل اور ان کے سارے ہم نشینوں نے اس وقت دیکھا کہ بدبودار اور پُرعفونت کھاد گلی میں پڑی اور ان کی آنکھوں کے سامنے شاداب و خوش رنگ مہکتے ہوئے گلاب کے پھول میں تبدیل ہو گئی۔ حق کی قوت ہر تردید و تغلیط کے خطرے سے بے پروا ہے۔ زندہ معبود کے زندہ رسولؐ کے زندہ معجزہ کا جواب نہ اُس وقت بن پڑا ، نہ آج حق کے جھٹلانے والوں ، محمدؐ کے دشمنوں اور ابولہب و ابوجہل کے موجودہ جانشینوں میں سے کسی کے بس کی بات ہے۔" ——— "مردوں کی مسیحائی"

ماجد کے ان سیرتی مقالات کو مولانا محمد ہاشم فرنگی محلی نے نثری نعت کا نام دیا ہے اور واقعہ یہی ہے کہ نعت کا مقصدِ وحید بھی منعوت (رسول اللہؐ) سے ایک شدید قسم کی وابستگی پیدا کرنا ہے۔۔۔ یہی وابستگی کردار کی تعمیر کرتی ہے۔ اس میں ایک ہمہ جہت انقلاب لاتی ہے۔ ماجد کے ان مقالات کے سحر میں قاری ایک عجیب سرشاری اور سرمستی کی کیفیت لئے گرفتار ہوتا ہے اور جب مقالات پڑھ چکتا ہے تو اس کے دل میں حضورؐ کی محبت کا نقش گہرا ہو چکا ہوتا ہے۔ یہ مضامین کسی نام نہاد ناظرفدار کے مضامین نہیں۔ یہ ایک ایسے شخص کی تحریریں ہیں جو رُواں رُواں عشقِ رسولؐ میں ڈوب چکا ہے:

"کچھ کم چودہ سو برس کا زمانہ گزرتا ہے کہ تمدن کی نمائش گاہوں سے کوسوں دور، تہذیب کے سبزہ زاروں سے الگ، ایک ویران وبے رونق بستی میں، چلچلاتی دھوپ والے آسمان کے نیچے، خشک اور پتھریلی زمین کے اوپر، ایک شریف لیکن ان پڑھ اور بے زر خاندان میں، ایک بچہ عالمِ آب وگِل میں آنکھیں کھولتا ہے، شفیق باپ کا سایہ پہلے ہی سے اٹھ چکا ہے، ماں بھی کچھ ہی روز بعد سفرِ آخرت اختیار کر لیتی ہیں۔ تربیت کے جو ظاہری قدرتی ذریعے ہیں وہ یوں گم ہو جاتے ہیں۔ بوڑھے دادا اپنے آغوشِ تربیت میں لے لیتے ہیں لیکن بچہ کا بچپن ابھی ختم نہیں ہونے پاتا کہ وہ بھی ہمیشہ کی نیند سو جاتے ہیں۔ گھر میں نہ نقد ہے نہ جائداد، نہ حکومت ہے نہ ریاست، خانہ ویرانی کا یہ عالم ہے کہ نہ ماں ہے نہ باپ، نہ دادا ہیں نہ دادی، نہ بھائی ہیں نہ بہن۔ تن تنہا، بے ساز وسامان، بے یار ومددگار۔ ایک نو عمر اللہ کا بندہ ہے جسے سہارا ہے تو اسی نظروں سے اوجھل مولا کا اور آسرا ہے تو اسی نگاہوں سے غائب مالک کا" ——— "یتیم کا راج"

زیرِ نظر کتاب کے مقالات "یتیم کا راج" اور "یتیم کی جیت" اپنے اسلوب اور عافیہ کے اعتبار سے اتنے اہم ہیں کہ انھیں تحریکِ سیرت لاہور کے ناظم قاضی عبدالمجید قریشی مرحوم نے الگ رسالوں کی شکل میں بھی شائع کیا۔ اسی طرح کتب خانہ انجمن ترقی اردو جامع مسجد دہلی (ھندوستان) کے زیرِ اہتمام "یتیم کا راج" کا دوسرا ایڈیشن نومبر ۱۹۷۹ء میں مختصر کتابچے کی شکل میں شائع ہوا ہے۔ اسی کتاب کا ایک اور مقالہ "صابر رسولؐ" حیدر آباد کی ایک انجمن نے الگ سے شائع کیا۔

"سلطانِ ما محمدؐ" کا ایک اور اہم مقالہ "میلادی روایات" ہے۔ اس مقالے میں ماجد صاحب نے اپنے پُرتاثیر اسلوب کی جوت جگاتے ہوئے یہ بتایا ہے کہ اللہ کے جتنے برگزیدہ بندوں اور بندیوں کی پیدائش قرآن میں مذکور ہوئی ہے، ان سب میں ایک امر مشترک ہے کہ ان میں سے ہر ایک کی پیدائش کے

وقت یا قبل و بعد کچھ خوارق عادت کا ظہور ضرور ہوا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ "پھر اگر رسولوں کے سردار اور پیمبروں کے سرتاج کی ولادت کی بشارتیں فرشتوں نے پکار پکار کر دی ہوں۔ اگر اس آفتاب کے طلوع پر عالم ملکوت میں غلغلۂ شادمانی و مسرت برپا ہوا ہو۔ اگر اس نورِ مجسم کی والدہ ماجدہ کے پیٹے بعض انوارِ غیب مرئی ہو گئے ہوں، اگر اس خوش نصیب و قابلِ رشک خاتون کے شہود میں بعض لطائفِ ملکوت نے آئے گئے ہوں تو کیا کسی مسلمان کو اس پر حیرت ہونی چاہیئے ؟"

ماجد صاحب نے اپنے اسی مقالے میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی "مدارج النبوۃ" اور شاہ ولی اللہ کی "سرور المحزون" کا ذکر کرتے ہوئے ان دونوں میں شامل میلادی روایات کو مستند مانا ہے۔ ایک زمانے میں ہمارے سرسید احمد خاں کا بھی یہی خیال تھا چنانچہ انھوں نے اپنے ۲۵ صفحات کے رسالے "جلاء القلوب بذکر المحبوب" میں انہی دو کتابوں کو ماخذ بنایا اور ان سے جا بجا استفادہ کیا۔ بعد کو انھوں نے ان ماخذات کے مندرجات کے بارے میں شکوک کا اظہار شروع کر دیا، خصوصاً "مدارج النبوۃ" میں انھیں ہزاروں لغو اور نامعتبر کہانیاں درج نظر آئیں۔ یہ سب ان کی "جدیدیت زدگی" کا "فیضان" تھا ــــــ یہ جدیدیت یورپ سے آئی تھی، وہی یورپ جس سے بے طرح مرعوب ہونے والوں کے بارے میں شبلی نے بڑے پتے کی بات کہی تھی:

نکتۂ شرع بہ افسانہ برابر بہ نہی !
یورپ ار "گپ" زند آں نیز مسلّم باشد

ماجد نے تو صرف "مدارج النبوۃ" اور "سرور المحزون" کا ذکر کیا ہے ورنہ واقعہ یہ ہے کہ خود اردو میں اس دور میں جو منظوم اور منثور میلاد نامے لکھے گئے ان میں ایسی روایات بکثرت ملتی ہیں۔ محمد باقر آگاہ، جو شاہ ولی اللہ کے معاصر تھے "ریاض السیر" میں حضور کی ولادت کے باب میں لکھتے ہیں :

"آپ نے جیسا یہاں قدم رنجہ کیا اپنے چہرے سے طلوعِ یک مہ کیا، دفع کی ظلمتِ کدورت یہ کہ واہ سب کا سب بچھلائی دفتر تہ کیا۔ فلک الافلاک سے نقطۂ مرکزِ خاک تک اور سطحِ عرشِ بریں سے تحتِ فرش تک نام تاریکی کا باقی نہ رہا۔ کیونکہ وہ ماہ میں کب یہ نور ہے اور ہے کچھ یہ شان اور ہے کچھ ظہور۔ جتنے جن اور شیاطین تھے آسمان پر جانے سے باز آئے اور ستارے زمین سے ان سے نزدیک دکھائی دیتے تھے۔ گویا زمین پر بالکل اتیں حرم کے روشن ہوئی اور اک اہلِ فارس کے ہزار برس سے

جلتے تھے گرے اور اہلِ فارس مشک و عنبر اس میں ڈال کر پوجتے تھے، بجھ گئے، نور فزا شمع عرب کیا ہوئی، آتش فارس وہیں مردہ ہوئی۔"

اور یہی بات شاہ ولی اللہ نے لکھی ہے کہ :

"بمرد آتش فارس و مُردہ بود پیش ازاں ہزار سال و خشک شد چشمۂ ساوہ"!

واضح رہے کہ شبلی کی "سیرۃ النبی" میں بھی جہاں حضور کی ولادتِ باسعادت کا ذکر آیا ہے، وہاں ایسی ہی خوارق عادت کا ذکر ہوا ہے جو مستند اور قابلِ یقین ہے۔ خود عربی میں موجود موالید میں ایسی روایات ملتی ہیں۔ عربی میں مولود شریف کی پہلی کتاب عمر بن حسن وحیہ کلبی نے لکھی جسے ابنِ خلکان نے "التنویر فی مولود سراج المنیر" لکھا ہے۔ چونکہ اسلام میں مولود کی مجالس کا رواج چھٹی صدی ہجری میں ہو چکا تھا اس لئے منظوم و منثور مولودوں کی تعداد یقیناً ہزاروں تک پہنچتی ہوگی۔ سینکڑوں کی تعداد میں تو صرف اردو میں مولود لکھے گئے۔ خود حالی نے جو مولود شریف لکھا اس میں انھوں نے وہ تمام روایات بیان کی ہیں جو سرسید وغیرہ کے نزدیک ضعیف قرار پا گئی تھیں مثلاً والدہ ماجدہ کے حمل کے وقت روشنی کا ظہور۔ ولادت کے وقت دنیا کا بقعۂ نور ہونا۔ بتوں کا منہ کے بل گرنا۔ ایوانِ کسریٰ کے چودہ کنگروں کا گرنا۔ آتش کدۂ فارس کا بجھنا وغیرہ۔ ماجد صاحب کے نزدیک یہ شہادتیں ان بزرگوں کی تھیں جو حدیث و سنت کی پرکھ رکھنے والے اور فنِ حدیث کے جاننے والے تھے۔ انھوں نے ان روایات کو رد نہیں کیا۔ لہٰذا ان روایات کو رد کر کے اپنی روشن خیالی کا ڈھنڈورا پیٹتے جانا کوئی اچھی بات نہیں۔

اس کتاب کا اہم ترین باب "سیرتِ نبوی اور علمائے فرنگ" ہے۔ اس میں ماجد صاحب نے بعض معروف مغربی سیرت نگاروں مثلاً جارج فنلے، ولیم میور اور کارلائل کی تلبیسات کا پردہ چاک کیا ہے۔ بات اصل میں یوں ہے کہ شاید مستشرقین کی ایک قابلِ لحاظ تعداد حضورِ اکرم کی سیرت کی تحسین کی اہل ہی نہیں۔ ان کی مادی تربیت اور زہریلی عقل پرستی ایک خاص سطح اور ایک خاص مقام سے آگے دیکھ ہی نہیں سکتی۔ ماجد صاحب کے نزدیک بعض مستشرقین بظاہر تو حضور کے لائے ہوئے انقلاب کے قائل نظر آتے ہیں لیکن وہ حضور کو صرف اور صرف ایک غیر معمولی انسان اور ایک عظیم مصلح و مقنن کے روپ میں دیکھتے ہیں اور انھیں مامور من اللہ اور

۳۳۷۷۹

وحیِ الٰہی کے فیض یافتہ کے طور پر ماننے کے لئے آمادہ نظر نہیں آتے۔ چنانچہ ان کی تحریروں کو پڑھنے کے بعد کمزور عقیدہ کے مسلمان کے نزدیک حضورؐ کی حیثیت بجائے اللہ کے سچے اور برگزیدہ نبی کے محض ایک مخلص و نیک نیت مصلحِ وقت کی رہ جاتی ہے۔ ماجد صاحب چونکہ خود ایک عرصہ تک ان دوست نما دشمن مستشرقین کے دجل و فریب کاری کا شکار رہ چکے تھے اس لئے وہ اس فریب کاری کو خوب سمجھتے تھے۔ ان کے نزدیک حضور اکرمؐ کو اللہ کا برگزیدہ نبی سمجھنے کے بجائے انھیں صرف مصلحِ اور بطلِ اعظم سمجھنا ایسا ہی ہے جیسے صوبے کے گورنر سے کہا جائے کہ حضور والا کے اختیارات کا کیا کہنا، آپ پٹواریوں سے بڑھ کر اختیارات رکھتے ہیں اور چپراسیوں سے بڑے حاکم ہیں۔

اصل میں حضور اکرمؐ کو محض ایک عظیم سیاسی لیڈر قرار دینے والوں میں کئی اہم نام آتے ہیں۔ والیٹر نے اپنی کتاب میں حضورؐ کا مقابلہ کرامویل سے کیا ہے اور ان کے کارناموں کو انگلستان کے اس نجات دہندہ سے عظیم تر قرار دیا ہے۔ صرف مادی معجزات پر نظر رکھنے والے ایسے ہی کوتاہ بینوں کو پیر رومیؒ نے مشورہ دیا تھا کہ:

ع لفظ بگزاری سوئے معنی روی

مستشرقین میں سے بعض لوگوں نے ہمارے یہاں قبولِ عام پایا ہے۔ انہی میں ایک نام کارلائل کا بھی ہے جسے ہمارے بڑے بڑے علما اور سیرت نگاروں نے بھی ایک منصف مزاج مورخ کے طور پر تسلیم کیا ہے۔ ایسے بڑے لکھنے والوں میں سرسید اور شبلی بھی آتے ہیں جنھوں نے کارلائل کے خطبے "ہیرو ایز اے پرافٹ" کو کارلائل کی انصاف پسندی کی قوی برہان قرار دیا ہے لیکن ماجد صاحب کا موقف یہ ہے کہ اپنی تمام تر ظاہری انصاف پسندی کے باوصف اس کی تحریروں کی تہ میں وہی تعصب کار فرما ہے جو بالعموم مستشرقین کا خاصہ رہا ہے۔

ہمارا احساسِ کمتری تو اس درجے کو پہنچ گیا ہے کہ ہم مستشرقین کی منصف مزاجی کی دلیل بھی مستشرقین ہی کی تحریروں سے لاتے ہیں۔ اب چونکہ ہمارے لکھنے والوں کو فلپ۔ کے حتّی کے قبیل کے بظاہر "انصاف دوست" اور "نا طرفدار" مورخوں نے بتادیا ہے کہ:

"کارلائل کی کتاب (ہیروز اینڈ ہیرو ورشپ) میں مشکل سے کوئی ناخوشگوار فقرہ ہوگا۔ یہ کتاب اس لئے قابلِ تنقید ہوسکتی ہے کہ یہ غیر تنقیدی ہے ـــــ محمدؐ ایک سازشی مکار ہیں، جھوٹے ہ

مجسمہ ہیں۔ ان کا مذہب محض اتائی نسخوں کا مجموعہ ہے ـــ اس قسم کی باتیں کارلائل کو کہاں گوارا تھیں۔ اس کا ہیرو (محمدؐ) واقعی ایک انسان تھا ـــ سچا انسان"۔

اس لئے ہم سمجھتے ہیں کہ کارلائل بڑے انصاف پسند ہیں، بڑے حق شناس ہیں، لیکن ان اوراق میں آپ کارلائل جیسے لوگوں کو بھی ان کے اصلی روپ میں دیکھ سکتے ہیں جو کھل کر نہیں بلکہ اندر ہی اندر زہر چکانی کے فن میں ماہر ہیں۔ ماجد صاحب نے ۲۵- اکتوبر ۱۹۶۳ء کو "صدق جدید" میں ایک مضمون "اسلام پر مستشرقین کی نظر کرم" لکھا تھا۔ یہ مضمون ماجد کے، مستشرقین کے سلسلے کے موقف، کی بڑی کامیابی سے وضاحت کرتا ہے:

"اسلامیات پر قلم اٹھانے والے مستشرقین کی ایک جماعت کا رویہ تو ہمیشہ سے معاندانہ، مخالفانہ اور متعصبانہ رہا ہے بلکہ بعض کی تحریریں تو کھلی ہوئی بدزبانی اور سب وشتم کی مثالیں ہیں، خصوصاً آج سے ڈیڑھ دو صدی قبل کی تحریریں[1]۔ رفتہ رفتہ لب و لہجہ کی تلخی و خشونت میں اصلاح ہوتی گئی اور اب ان کی تنقیدیں عموماً نرم وغیرہ دلآزار زبان میں ہونے لگی ہیں۔ لیکن جو لوگ مہذب و شیریں زبان لکھتے ہیں ان کے قلم سے بھی کبھی نہ کبھی کوئی ایسی بات نکل ہی جاتی ہے جو اسلام کے کسی عقیدہ کی ہادم یا اسے پڑھنے والے کی نظر میں مشکوک و مشتبہ بنا دینے والی ہو اور "ریسرچ" کے معنی ہی تو ان کے ہاں ٹھہر گئے ہیں مسلمات و یقینیات میں شک و شبہ پیدا کرنا اور ان میں رخنے ڈالنا۔ گویا بات کہی جاتے دھیمے اور خوشگوار لہجے میں لیکن اثر اس سے بھی پڑھنے والے پر بے یقینی اور تشکیک ہی کا پڑے۔ اور اس کی بنیاد ضروری نہیں کہ اسلام دشمنی ہی پر ہو۔ یقین کی جگہ بے یقینی، سکون کی جگہ مسلسل بے چینی اور اطمینان کی جگہ بے اطمینانی فرنگی ذہنیت کی سرشت میں داخل ہو چکی ہے اور اس کا اظہار ان کے سارے ہی علمی و "تحقیقی" کاروبار میں ہو رہا ہے ـــ ہمارے نقطۂ نظر سے ایک معصیت و لعنت اور انکے زاویہ نظر

---

[1] اصل میں ان تحریروں میں وہی عہدِ وسطیٰ کا یورپی تعصب کار فرما ہے جس کی تفصیل حتی نے (اپنے تعصبات کے باوجود) اپنی کتاب ISLAM AND THE WEST کے چھٹے باب ISLAM IN WESTERN LITERATURE میں دی ہے۔ ملاحظہ ہوں صفحہ ۶۳

سے دیلِ ترقی دارتقائے عقل"۔

اور اب ایک آخری بات، "مردوں کی مسیحائی" کے فاضل مرتب نے ماجد کے ان سیرتی مقالات میں بعض ایسے مضامین بھی شامل کر لئے تھے جو حضورؐ کی سیرت سے براہِ راست متعلق نہیں تھے، یعنی "خطبۂ نکاح"، "مسئلہ طلاق کتاب وسنت کی روشنی میں"، "اعدائے رسول کی ہجو" اور "تقدیسِ رسولؐ"۔

زیرِ نظر ایڈیشن میں خطبۂ نکاح اس لئے شامل نہیں کیا گیا کہ سیرت سے براہِ راست غیر متعلق ہونے سے قطع نظر یہ محمد صدیق دریا بادی (مرحوم) کی مرتبہ "خطباتِ ماجد"[1] میں شامل ہو چکا ہے۔ یہ مولانا ماجد کا تیسرا خطبۂ نکاح تھا جو انھوں نے اپنی منجھلی صاحبزادی حمیرا خاتون کی تقریبِ عقد پر دیا۔ "مسئلہ طلاق"، "اعدائے رسول کی ہجو" اور "تقدیسِ رسولؐ" یہ تینوں مقالات، کتاب کے مجموعی مزاج سے قطعی طور پر ہم آہنگ نہیں تھے لہٰذا انھیں بھی زیرِ نظر ایڈیشن میں شامل نہیں کیا گیا۔ ان چاروں مقالات کی جگہ چار نئے مقالات شامل کئے جا رہے ہیں جو صدقِ جدید کے مختلف فائلوں سے لئے گئے ہیں۔ ان میں سے دو مقالات یعنی "ولادت باسعادت" اور "رحمت اللعالمین" ماجد صاحب کی ایک اہم تصنیف "نشریاتِ ماجد" میں بھی چھپ چکے ہیں۔

جناب سراج منیر اور جناب محمد مختار صاحب میرے شکریے کے مستحق ہیں کہ ان کا ادارہ مولانا ماجد کے ان اہم سیرتی مقالات کی اشاعت کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ مجھ پر جناب عبدالقوی دریا بادی صاحب کا شکریہ بھی واجب ہے جن کی اجازت سے یہ مقالات اب "سلطان ما محمدؐ" کے نام سے شائع ہو رہے ہیں۔

ع اے سرورِ دیں نور ہے یکسر تری سیرت

تحسین فراقی

استاد شعبۂ اردو، ایم۔اے۔او کالج لاہور

---

[1] خطباتِ ماجد یا ہدیۂ زوجین (مرتبہ محمد صدیق دریا بادی) ادارۂ انشائے ماجدی کلکتہ ۱۹۸۷ء ص ۱۱۲

آفتابِ شرع و دریائے یقیں
نُورِ عالم رحمۃ للعالمیں
خواجۂ کونین و سُلطانِ ہمہ
آفتابِ جان و ایمان ہمہ

——— خواجہ فریدالدین عطارؒ

# سلطانِ ما محمد صلی اللہ علیہ وسلم

## گمراہی کی سیاہ چادر

انسان زندہ بنایا گیا ہے، لیکن یہی زندہ کبھی مردہ بھی ہو جاتا ہے۔ دنیا روشن پیدا کی گئی ہے، لیکن یہی روشنی کبھی تاریکی میں بھی تبدیل ہو جاتی ہے۔ روئے زمین کے مختلف حصوں میں بڑے بڑے ہادی و رہنما آئے اور گزر چکے، لیکن اب ایک مدت سے دنیا ان کی ہدایتوں سے محروم ہے۔[1] بارش اپنے موسم میں زمین کو خوب سیراب کر چکی تھی، لیکن اب جلتی اور تپتی ہوئی زمین کے ہونٹوں پر پیاس سے خشکی کی پپڑیاں جمی ہوئی ہیں۔ آخری نبی حضرت مسیحؑ کے زمانہ کو ساڑھے پانچ سو سال کی مدت گزر چکی ہے اور اب سطحِ زمین نورانیت کے فیض سے یکسر محروم ہے۔ دن کی روشنی چھپ چکی ہے اور عالمِ انسانیت پر رات کی سیاہی چھائی ہوئی ہے۔ کسی ایک ملک کی تخصیص نہیں۔ آفتاب کے طلوع ہونے کی جگہ 'مشرق' اور آفتاب کے غروب ہونے کی جگہ 'مغرب'، سب گمراہی و سرگشتگی کی اسی سیاہ چادر میں لپٹے ہوئے ہیں۔[2]

---

[1] علیٰ فترۃٍ من الرسل (مائدہ، ع ۲)

[2] یورپ اس زمانہ میں مذہبی، اخلاقی، تمدنی، سیاسی، ہر حیثیت سے جن گندگیوں میں مبتلا تھا، اس کی تفصیل اردو میں لیکی کی "تاریخ اخلاقِ یورپ" (مترجمہ عبدالماجد) کے مطالعہ سے معلوم ہو سکتی ہے۔ لیکی کے علاوہ ڈریپر، ملمین اور دوسرے بے شمار مصنفین میں سے جس جس نے بھی مسیحی قوموں کی تاریخ، پانچویں اور چھٹی صدی عیسوی میں لکھی ہے، سب نے اسی داستان کو اپنے اپنے رنگ میں دہرایا ہے۔ ڈریپر کے الفاظ ملاحظہ ہوں:

"یہ وہ زمانہ تھا کہ کلیسائے عیسوی کا شیرازہ پادریوں کے حُبِّ جاہ اور خباثتِ نفس کی وجہ سے پراگندہ
(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

بحر و بر، شرق و غرب، عرب و عجم سب کی روحانی زندگی موت سے ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ (روم، ع ۵) تبدیل ہو چکی ہے، اور کائنات انسانی کی ساری فضا شقاوت و نفس پرستی، بدی و بدکاری، شرارت و نفاق کے گہرے بادلوں سے سیاہ ہو رہی ہے۔

## محروم عرب

یہ حال سارے عالم انسانیت کا ہے لیکن براعظم ایشیا کے جنوب و مغرب کا وہ حصہ، جو عرب کے نام سے موسوم ہے، اس عموم میں ایک خصوصیت رکھتا ہے۔ یہ سرزمین جس طرح مادی حیثیت

---

دگزشتہ سے پیوستہ) ہو رہا تھا، اجتہادات کو شان اجماع بخشنے کے بہانہ سے اکثر کونسلوں کے اجلاس منعقد ہوتے تھے لیکن انعقاد کا اصل مقصد پوشیدہ رکھا جاتا تھا، بسا اوقات ان کونسلوں میں جبر، ارتشا، و بددیانتی کا سماں نظر آتا تھا۔ مغرب میں بطریق کا عہدہ دولت و تمول، عیش و عشرت اور شکوہ و طمطراق کی ایسی نیت آزما ترغیبات پیش کرتا تھا کہ اس عہدہ پر کسی پادری کے نامزد ہوتے وقت خوں ریز ہنگاموں کا واقع ہونا سادات ہو گیا تھا۔۔۔۔۔۔ یہ تمام فرقے اگرچہ عقائد میں ایک دوسرے کے حریف تھے لیکن ایک بات قدر مشترک کے طور پر ایسی بھی تھی، جس پر ان سب کا اتفاق تھا، اور وہ بات تھی، آپس کی باہمی نفرت و عداوت، جس نے ہر فرقہ کو دوسرے فرقہ کی جان کا دشمن بنا رکھا تھا۔" (معرکہ مذہب و سائنس صفحہ ۱۵۰، مترجمہ مولوی ظفر علی خاں صاحب)

لیکی کے بیانات کا نمونہ بھی قابل ملاحظہ ہے: "کلیسا کی اشاعت بربریوں کے درمیان ہو رہی تھی جنھیں علم و تمدن سے کوئی مناسبت نہ تھا۔ ظلم و جبر، مکر و فریب، آوارگی و اوباشی کی وہ گرم بازاری تھی کہ آدمی ان کی داستانیں پڑھتے پڑھتے اکتا جاتا ہے۔۔۔ ملکہ فریڈیگونڈ و ملکہ برنہاٹ کا نمبر اپنی خوں آشامیوں اور ہوسناکیوں کے لحاظ سے ایک سے ایک بڑھا ہوا تھا۔ اور خیر یہ دونوں تو ملکہ تھیں، ہر طبقہ نے فسق و فجور کاری کو اوڑھنا بچھونا بنا رکھا تھا۔۔۔۔۔۔ غرض اس زمانہ کی تاریخ کے جس کسی صفحہ کو ہم کھولتے ہیں ہر جگہ ظلم و شقاوت، سفاکی و فحش، بدچلنی و شہوت پرستی کے مناظر سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔"

(تاریخ اخلاق یورپ، جلد ۲ صفحہ ۱۵۰ مترجمہ عبدالماجد)

سے بجب ہے شاید اسی طرح اب تک فطرت کی روحانی بارشوں اور بخششوں سے بھی محروم ہے اس کی تباہ کاریاں اور تیرہ بختیاں سارے عالم کے لئے ایک نمونۂ عبرت ہیں۔ بیمار کل دنیا ہے لیکن عرب کا مریض، دق میں مبتلا ہے۔ خشک سالی سب کہیں ہے لیکن یہاں قحط شدید پڑا ہوا ہے۔ اس کی اخلاقی پستی حد سے گزر چکی ہے، اس کی روحانی بیماریاں تقریباً لاعلاج ہو چکی ہیں، اس کی سرکشی وتباہ کاری، خود پرستی، اَلْاَعْرَابُ اَشَدُّ کُفْرًا وَّ نِفَاقًا وَّ اَجْدَرُ اَلَّا یَعْلَمُوْا حُدُوْدَ مَا اَنْزَلَ اللّٰہُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ (توبہ، ع ۱۲) خدا فراموشی، عقائد کی خرابی اور اعمال کی ابتری نے اسے اس لائق بھی نہیں رکھا ہے کہ کوئی بشری کوشش اصلاح حال میں کامیاب ہو سکے۔ رشد وہدایت، پاکبازی وپاکیزہ خوئی، حسن عمل و نیک کرداری کا کیا ذکر ہے۔ اب تو اس قوم کی ساری زندگی کا خلاصہ صرف ایک لفظ گمراہی یا ضلالت میں بیان کیا جا سکتا ہے اور ضلالت بھی کیسی؟

وان کانوا من قبل لفی ضلالٍ مبین (جمعہ، ع ۱)

تاویل و توجیہہ کی گنجائش سے ماوراء بالکل واضح وصریح! ساری اصلاحوں کی بنیاد قلب کی صلاحیت پر ہوتی ہے۔ قلب میں جب تک نرمی وگداز باقی ہے، اس وقت تک اصلاح حال کی امید قائم کی جا سکتی ہے، لیکن ان بدنصیبوں کی نوبت یہاں تک پہنچ چکی ہے کہ ان کے سینوں میں انسانیت کی نرمی اور قلبوں میں آدمیت کے چشمے خشک ہو چکے ہیں۔

فَهِیَ کَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً (بقرہ)

اور اس کے بجائے دلوں میں پتھروں کی سی سختی، بلکہ پتھروں سے بھی بڑھ کر سختی پیدا ہو گئی ہے اور قبول حق کے گویا سارے دروازے انہوں نے اپنے ہاتھوں اپنے اوپر بند کر لئے ہیں۔ بدکاریوں اور بدکرداریوں میں مسلسل مبتلا رہتے رہتے ان کے دل ودماغ، ان کی عقل وذہن مسخ ہو چکے ہیں، حق وباطل، نیک وبد، نور وظلمت کا فرق ان کی نظروں سے مٹ اُولٰٓئِکَ کَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ (فرقان) ——— چکا ہے۔ جانوروں کی سی کیفیت پیدا ہو گئی ہے، بلکہ اپنی کج فہمی، بے بصری اور تنگ نظری میں جانوروں سے بھی کچھ آگے نکل چکے ہیں!

## مؤرخین کا بیان

یہ تصریحات اس کتاب پاک کی ہیں جو ہر قسم کے مبالغہ وافراط سے بالاتر ہے اور جس کا ایک ایک حرف، صداقت وحقیقت کے اونچے سے اونچے معیار کا نمونہ ہے۔ تاہم بہتر ہوگا کہ اس زمانہ کے "روشن خیال" اپنی تشفی کے لئے "محققینِ فن" و "ماہرینِ تاریخ" کے بیانات پر بھی ایک سرسری نظر کرتے چلیں:

"دورِ جاہلیت کی سترہ سو جنگیں مشہور چلی آتی ہیں۔ یہ لڑائیاں اس شدت عناد کے ساتھ قائم رہتی تھیں جو خانہ جنگیوں کی خصوصیت ہے۔ پشتہا پشت کے کسی بھولے بسرے واقعہ کا نشر یا نظم میں تذکرہ عداوتوں کے خرمن میں چنگاری بن جانے کے لئے بالکل کافی ہوتا تھا۔ پھر ہر فرد، اگر نہیں، تو کم از کم ہر خاندان تو ضرور اپنے تئیں ہر فیصلہ اور انتقام کا پورا مجاز سمجھتا تھا ـــــ عورتوں اور داڑھیوں کی توہین بات بات میں نکل آتی تھی۔ کسی نے ذرا بھی بے جا شوخی کی، کسی نے ذرا بھی ہتک آمیز بات کہی، بس پھر مجرم کے خون کے بغیر جنگ نہیں فرد ہو سکتی، اور کینہ بھی اس بلا کا کہ مہینوں بلکہ برسوں تک انتقام کا سلسلہ نہیں ختم ہوتا؟"

یہ الفاظ مشہور مؤرخ روما، ایڈورڈ گبن کے ہیں۔

(تاریخ زوال مملکت روما، باب ۵۰)

"مکہ اور سارے جزیرہ نمائے عرب پر ایک بے انداز مدت سے روحانی موت طاری چلی آرہی تھی۔ یہودیت، مسیحیت اور عقلیت کا دماغِ عرب پر کل اتنا ہی اثر ہوا تھا کہ جیسے ایک پُرسکون جھیل کی سطح پر کچھ ہلکی موجیں لہرانے لگیں اور نیچے بدستور سکون قائم رہے۔ یہ لوگ وہم پرستی، شقاوت وبدکاری میں ڈوبے ہوئے تھے۔ ایک عام دستور یہ تھا کہ بڑے بیٹے کو باپ کی جائداد کے ساتھ اس کی بیویاں بھی ترکہ میں مل جاتی تھیں۔ جذبۂ غرور، نیز افلاس کی بناء پر دختر کشی کی رسم بھی ان کے ہاں جاری تھی۔ ان کا مذہب شدید بت پرستی تھا ـــــ حشر و جزاء کے عقیدہ سے گویا بالکل ناآشنا تھے۔"

محمد کی بعثت سے قبل عربوں میں مذہبی اصلاح کا ہو جانا ایسا ہی بعید از قیاس معلوم ہوتا تھا کہ جیسا ان کا ملکی و سیاسی حیثیت سے ایک قوم بن جانا۔ دین عرب کی بنیاد بہت گہری بت پرستی پر تھی، جس کی اصلاح کی مصری و شامی مسیحیت کی جانب سے صدیوں سے کوشش ہو رہی تھی اور ہمیشہ ناکامی ہی رہی تھی۔"

یہ اعترافات سر ولیم میور کو کرنے پڑے ہیں۔

(لائف آف محمد، باب ۱۷، نیز مقدمۃ الکتاب)

انسان کی جان لے لینا سرے سے کوئی اخلاقی جرم ہی نہ تھا۔ نہ قتل اتفاقی اور قتل عمد کے درمیان کوئی فرق کیا جاتا تھا ۔۔۔ قتل کا انتقام نہ لینا باعث توہین تھا ۔۔۔ شہوت پرستی و بے عصمتی کی گرم بازاری تھی۔ دوسرے کے مال کی حفاظت پاس وفا اور عزت کے جذبات کی عرب جاہلیت میں کچھ قدر نہ تھی۔"

یہ شہادت اس مشہور دشمن اسلام کو دینی پڑی، جسے دنیا آکسفورڈ یونیورسٹی کے پروفیسر مارگولیس کے نام سے پکارتی ہے۔ (محمدؐ بسلسلہ سوانح مشاہیر اقوام، باب اول)

"مکہ کے مادی تجارتی شہر میں غرض پرستی اور سود خوری کا دور دورہ تھا۔ لوگوں کے وقت گزاری کے لئے عورتیں تھیں، شراب تھی، جوا تھا۔ جس کی لاٹھی اس کی بھینس کا قانون جاری تھا۔ بیوہ عورتوں، یتیموں اور کمزوروں کا کوئی حق نہ تھا۔ اللہ کے نام سے اہل مکہ ضرور واقف ہو گئے تھے لیکن اپنی عملی زندگی میں انہوں نے اس سے کوئی سروکار نہیں رکھا تھا، اس لئے کہ خالق کے معنی ان کے نزدیک حاکم و مالک کے نہ تھے۔ اپنے نفع و نقصان اور مشرکانہ رسوم کے لئے ان کے سر ہر صنف موجودات کے آگے جھکے ہوئے تھے۔"

یہ تحقیقات لیڈن یونیورسٹی (ہالینڈ) کے مشہور تازہ ماہر عربیات و اسلامیات پروفیسر ہرگرونج کی ہے، جو امریکہ کی یونیورسٹیوں کے سامنے مخصوص اسی موضوع پر تقریریں کرنے کے لئے مقرر ہوئے تھے۔

(محمڈنزم، باب اول)

خلاصہ بیان کر ایک روشن خیال مسلمان کی زبان سے، جنہوں نے اپنی قوم کے روشن خیالوں

ہی کے لئے سیرت محمدیؐ پر ایک ضخیم کتاب تالیف فرمائی ہے، سن لینا چاہئے:

"بتوں پر آدمیوں کی قربانی چڑھائی جاتی تھی۔ باپ کی منکوحہ بیٹے کو وراثت میں ملتی تھی۔ حقیقی بہنوں سے ایک ساتھ شادی جائز تھی۔ ازدواج کی کوئی حد نہ تھی۔ قمار بازی، شراب خوری، زناکاری کا رواج عام تھا۔ بے حیائی کی یہ حالت تھی کہ سب سے بڑا نامور شاعر امرا القیس، جو شاہزادہ بھی تھا، قصیدہ میں اپنی پھوپھی زاد بہن کے ساتھ اپنی بدکاری کا واقعہ مزے لے لے کر بیان کرتا ہے، اور یہ قصیدہ در کعبہ پر آویزاں کیا جاتا ہے۔ لڑائیوں میں لوگوں کو زندہ جلا دینا، مستورات کے پیٹ چاک کر دینا، معصوم بچوں کو تہِ تیغ کرنا عموماً جائز تھا۔"

(سیرۃ النبیؐ مولانا شبلی، جلد اول، صفحہ ۹۲)

## فضا اور بعثت

یہ فضا ہے، جس میں ایک بے کس و بے یار، یتیم اور ان پڑھ بچہ اپنی آنکھیں کھولتا ہے۔ کارساز فطرت کی مشیت یہ ہوتی ہے کہ اسی بے کس و ناتواں کے ذریعہ سے، ایک قبیلہ کی نہیں ایک قوم کی نہیں، ایک ملک کی نہیں، سارے عالم بلکہ سارے عالموں (لِيَكُونَ لِلْعَالَمِينَ نَذِيرًا) کی اصلاح کا کام لیا جائے، اور اسے سارے جہانوں کی جانب یہ پیام دے کر بھیجا جائے کہ فطرت سے بغاوت کرتے رہنے والوں کا بالآخر کیا انجام ہونے والا ہے۔ پیامبر اپنا پیام پہنچاتا ہے، اور اس کے گرد و پیش کی ساری شیطانی قوتیں دولت و قوت کے سایہ میں جمع ہو کر اس کی مخالفت اور عداوت پر کمربستہ ہو جاتی ہیں۔ اس عالی ظرف کا ظرف، سالہا سال تک، ہر قسم کی تکلیف و توہین، اذیت و رسوائی کے مقابلہ میں سپر بنا رہتا ہے، تا آنکہ مخالفین کے حوصلے اور بڑھ جاتے ہیں ... اور کھلم کھلا یہ مطالبہ ہونے لگتا ہے کہ اگر حق کی قوت و نصرت اس کے ساتھ ہے تو آخر حق و باطل، نور و ظلمت میں کھلا ہوا فرق، فرقان[1] اس پر کیوں نہیں نازل کر دیا جاتا۔ جواب ملتا ہے کہ فرقان

---

[1] الفرقان ابلغ من الفرق لانہ یستعمل فی الفرق من الحق والباطل (راغب)

تو شروع ہی سے اس کے ہمراہ ہے ــــ قَدْ تَبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ ـــ حق و باطل کی راہیں تو آغاز ہی سے الگ الگ ہیں، البتہ اسے بے بصرو! تم جو سوا مادی فتح و فیروزمندی کے کسی اور فرقان کو محسوس کرنے سے معذور ہو، اور دن رات اس قسم کے واہی تباہی خیالات اور بچوں کے سے مطالبات پیش کرتے رہتے ہو کہ یہ پیغمبر تو ہم ہی انسانوں کی طرح کھاتا پیتا اور بازاروں میں مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ یَاْكُلُ الطَّعَامَ وَیَمْشِیْ فِی الْاَسْوَاقِ لَوْلَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مَلَكٌ فَیَكُوْنَ مَعَهٗ نَذِیْرًا اَوْ یُلْقٰۤی اِلَیْهِ كَنْزٌ اَوْ تَكُوْنُ لَهٗ جَنَّةٌ یَّاْكُلُ مِنْهَا ـــ چلتا پھرتا ہے، اس کے ساتھ انسانی قویٰ سے ماوراء کوئی فرشتہ کیوں نہ آملا گیا، یا اسے فکر معاش سے بے نیاز کرنے اور عیش سے زندگی گزارنے کو غیب سے کوئی خزانہ اس کے پاس کیوں نہیں اتر آتا، یا اسے جنت کے موعودہ اور مفروضہ باغوں کی طرح کوئی باغ کیوں نہیں نصیب ہوجاتا! سو اپنی ان خام خیالیوں اور بے مغزیوں کے جواب میں تیار ہوجاؤ۔ اسی دنیا میں فرقان اتر کر رہے گا، اور ایسا فرقان، جسے تمہارے مادی حواس بھی محسوس کرکے رہیں۔ تم ایک غیبی قوت، فرشتے کے نزول کا مطالبہ کررہے ہو، اس نبیؐ کا مرتبہ تو کہیں بڑھ چڑھ کر ہے، اس کے غلاموں پر ان غیبی قوتوں کا نزول ہوگا جن کی توجیہ و تاویل، تاویل و تعلیل میں تمہارے بڑے سے بڑے فلسفیوں اور حکیموں، عاقلوں اور داناؤں کی دانائی و زیرکی عاجز رہ جائے گی ـــ تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ ـــ اور آج تم ایک باغ کو انتہائی نعمت سمجھ رہے ہو، کل دیکھنا کہ اسی بندہ کے غلام، ان غلاموں کے غلام قیصر و کسریٰ کے تخت الٹ دیں گے، روم و ایران کی زبردست شہنشاہیاں زیر و زبر کردیں گے اور مصر اور افغانستان، عراق و ایران، ترکی و ہندوستان کے چمن و گلشن، سبزہ زار و گلستان ان کے قدموں سے پامال ہوکر رہیں گے۔

## ہدایت کی روشنی

کیسی بابرکت، کس کثرت سے برکت نازل کرنے والی کس طرح دائمی و مسلسل برکت نازل کرنے والی، وہ پاک ذات ہے جس نے تَبٰرَكَ الَّذِیْ جَعَلَ فِی السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّ

جَعَلَ فِيْهَا سِرَاجًا وَّقَمَرًا مُّنِيْرًا — آسمان میں ستارے[1] اور روشن آفتاب[2] اور اجالا کرنے والا چاند بنایا۔ جس پروردگار نے مادی رہنمائی و روشنی کے لئے سب کچھ سامان مہیا کر دیئے ہیں کیا وہ اپنے بندوں کو روحانی روشنی و رہنمائی کے سامان سے محروم رکھے گا؟ آفتاب اسی وقت طلوع ہوتا ہے جب پہلے تاریکی اچھی طرح چھا چکی ہوتی ہے۔ دنیا کی روحانی تاریکی اب اپنی انتہا کو پہنچ چکی ہے، وقت آگیا ہے کہ سراج منیر، تمام عالموں کے روشن کر دینے والے چراغ کا طلوع ہو۔ آفتاب جب طلوع ہوتا ہے تو اس کی تڑپ سے چاند بھی جگمگا اٹھتا ہے، اور خود روشن ہو کر دوسروں کو روشن کر دیتا ہے۔ اس آفتاب روحانی کی ضیا باری بھی اسی شدت و قوت کی ہوگی، اس کی شعاعیں دوسروں کو منور کر کے انھیں خود چاند کی طرح نورانی و نورافگن بنا دیں گی۔ پھر یہ اسی کارساز مطلق کا بنایا ہوا عام قانون فطرت ہے کہ رات اور وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ خِلْفَةً لِّمَنْ اَرَادَ اَنْ يَّذَّكَّرَ اَوْ اَرَادَ شُكُوْرًا دن ایک دوسرے کے پیچھے آتے رہتے ہیں اور جن کے دلوں میں نصیحت قبول کرنے اور بندۂ شکر گزار بننے کی صلاحیت ہے، ان کے درس کے لئے یہ قانون مادی بالکل کافی ہے جب عالم جسم و مادہ میں ہر رات کے بعد دن کا آنا لازمی ہے، تو کیا کائنات جان و روح میں ہمیشہ تاریکی ہی چھائی ہوئی رہے گی؟ نفس پرستی و خدا فراموشی کی طویل شب دیجور کا ختم ہو کر رہنا لازمی تھا، وہ ختم ہوئی اور روحانیت کا آفتاب، اصلاح و ہدایت کا سورج طلوع ہو گیا۔ زندہ فرقان! اس زندہ فرقان کی عظمت کو دیکھو، اس نے دیکھتے ہی دیکھتے تمہاری آنکھوں کے سامنے، اخلاق کی دنیا میں کیسا سے کیا انقلاب پیدا کر دیا۔ تم اس کے پیام میں طرح طرح کی حجتیں نکالتے ہو، سرے سے رحمٰن ہی کے وجود میں شک کر رہے ہو اور ڈھٹائی سے پوچھتے ہو کہ وہ الرحمٰن؟ سو اپنے اس ان دیکھے رحمٰن کی شانِ رحمت کو دیکھو، اس کی برکات رحمانیت کا مشاہدہ کرو کہ تمہاری ہی بنجر سرزمین ہے، تمہاری ہی مردہ قوم ہے، تمہارے ہی

---

[1] عن قتادہ، قال البروج النجوم (ابن جریر)

[2] عن قتادہ قال السراج الشمس ( " )

گرد و پیش کیسے کیسے بندگان رحمٰن پیدا ہو گئے ہیں، جو لوگوں سے بات بات پر وَعِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِیْنَ یَمْشُوْنَ عَلَی الْاَرْضِ ھَوْنًا وَّاِذَا خَاطَبَھُمُ الْجٰھِلُوْنَ قَالُوْا سَلٰمًا۔ لڑنا، بلا وجہ الجھنا، تو الگ رہا، صدیوں کی اس عادت اور پشتہا پشت کی اس خصلت کو چھوڑ کر اب اس قدر خاکسار و مسکین ہو گئے ہیں کہ ہاتھ پیر کی زیادتیوں اور بات چیت کی سختیوں کا ذکر نہیں، ان کی رفتار تک ان کی فروتنی و حلم پر گواہی دے رہی ہے؟ اور از خود تو اب کسی سے کیا چھیڑ کریں گے جب دوسرے اپنی نادانی و سفاہت سے اپنی شرارت و خباثت سے انہیں چھیڑتے ہیں، ان کی دل آزاری کے لئے ان پر اعتراضات کرتے ہیں تو اس کے معاوضہ میں بھی ان کی جبین تحمل پر شکن نہیں پڑنے پاتی، بلکہ حلم و آشتی، صلح و نرمی کے لہجہ میں ان سے اپنی سلامتی چاہتے، یا ان کے حق میں سلامتی کی دعا کرتے ہوئے گزر جاتے ہیں۔ ابھی کل کی بات ہے کہ ساری ساری رات شراب خوری، ناچ رنگ اور بے حیائی کے دوسرے مشغلوں میں کاٹ کر صبح کر دیتے تھے، پر آج وہی خدائے رحمٰن کے بندے ہیں، وَالَّذِیْنَ یَبِیْتُوْنَ لِرَبِّھِمْ سُجَّدًا وَّقِیَامًا جو یہی نہیں کہ اپنے ان گندے مشغلوں سے یکسر تائب ہو چکے ہیں، بلکہ اب ان کی پوری پوری راتیں نماز و عبادت کی، دعا و قرآن خوانی کی، اور تہجد کے سجود و قیام کی نذر ہونے لگی ہیں۔ اور کچھ یہ نہیں کہ یہ کسی کے ڈر اور دباؤ سے، کسی کی مروت میں، یا ریا و نمائش کی غرض سے کر رہے ہوں بلکہ قانون پاداش عمل کی ہیبت ان کے دلوں پر طاری ہو چکی ہے۔ وَالَّذِیْنَ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَھَنَّمَ اِنَّ عَذَابَھَا کَانَ غَرَامًا اِنَّھَا سَآءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا۔ ۔ ۔ ۔ ہر بدی کے نتیجۂ بد کا خوف ان پر غالب آچکا ہے، اور آخری سزاگاہ دوزخ کی سختیاں ان کی نگاہوں سے اوجھل نہیں ہونے پاتیں، اس لئے بکمال خلوص و خضوع، اپنے پروردگار سے دعا کرتے رہتے ہیں کہ ان سے انہیں محفوظ رکھے، اور جس پر اس قدر ہیبت الٰہی غالب ہو گی، کہ وہ لازمی طور پر اپنی زندگی کے ہر ہر جزئیہ میں نیکی و نیک کرداری، تقویٰ و حسن عمل کی ٹوہ میں برابر لگا رہے گا۔ پس یہ نیک اور برگزیدہ بندے وَالَّذِیْنَ اِذَآ اَنْفَقُوْا لَمْ یُسْرِفُوْا وَلَمْ یَقْتُرُوْا وَکَانَ بَیْنَ ذٰلِکَ قَوَامًا۔ ۔ ۔ ۔ یہی محض حقوق اللہ کی ادائی میں مستعد نہیں، بلکہ حقوق العباد کے ادا کرنے میں بھی ویسے ہی محتاط و ذوق شناس ہیں۔ چنانچہ خرچ کے معاملہ

میں، یہ گناہوں میں خرچ کرنے سے رکے رہتے ہیں، عیاشی میں یہ نہیں خرچ کرتے، شراب خوری میں یہ پیسہ برباد نہیں کرتے، نام و نمود کے لئے یہ اپنی تھیلیاں نہیں کھولتے، اور جب طاعت میں خرچ کرنے کا وقت آتا ہے، جب غریبوں اور بے کسوں کی امداد کا وقت آتا ہے، جب اللہ کے نام پر پیسہ لگانے کی ضرورت پڑتی ہے تو اس وقت ان کا ہاتھ نہیں رکتا۔ اس وقت یہی سب سے بڑھ کر خرچ کرنے والے نکلتے ہیں، اور اس طرح ان کے مصارف اسراف و بخل، دونوں برائیوں سے بچ کر ٹھیک اپنے صحیح موقع اعتدال پر ہیں۔

حکمائے قدیم نے کبائر معاصی کو انسان کی تین قوتوں کا نتیجہ بتایا تھا۔

۱۔ قوتِ واہمہ

۲۔ قوت غضبیہ

۳۔ قوت شہویہ

اور ان تینوں کے نتائج شرک، قتل و زناکاری کی صورتوں میں ظاہر ہوتے تھے۔ حکمائے حال کی تحقیق میں نفس انسانی کی تحلیل، عقل، ارادہ و جذبات کی عناصر ثلثہ میں کی گئی ہے۔ اور ان تینوں میں جب اختلال و بدنظمی پیدا ہو گی تو اہم گناہوں کی یہی تین صورتیں نمایاں ہوں گی۔ انتہائی بدعقلی، نافہمی و جہالت کا نتیجہ شرک ہے..... قوتِ ارادی کا بے قابو ہو جانا، قتل و ہلاکت پہ ختم ہوتا ہے..... جذبات پر قابو نہ رکھنے کی آخری صورت زناکاری ہے۔ نسلِ انسانی جب کبھی اور جہاں کہیں بھی تباہ ہوئی ہے انہی معاصی میں مبتلا ہو کر تباہ ہوئی ہے۔ عرب جاہلیت، موجودہ جاہلین فرنگ کی طرح، خصوصیت کے ساتھ انہی بلاؤں میں مبتلا تھے

## اعجاز یا انقلاب

"زندہ قرآن" کا اعجاز یہ تھا کہ اس زہریلی فضا اس وبائی ماحول میں بھی اپنے مریدِ بندگانِ رحمن کو ان وباؤں کے اثرات سے بالکل محفوظ کر دیا، کہ یہ وہ لوگ ہیں جو نہ خدا کے ساتھ.....

وَالَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ وَلَا يَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا يَزْنُوْنَ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ يَلْقَ اَثَامًا يُّضٰعَفْ لَهُ الْعَذَابُ

زیادہ مؤثر و دل نشین انداز میں اور کیا ہوگی؟

اس نورِ نبوت نے جب اجالا شروع کیا ہے تو دنیا طرح طرح کی تاریکیوں اور گھرے گھرے اندھیروں میں لپٹی ہوئی تھی۔ جہالت نے ایک خدا کی خدائی میں ساجھے دار خدا معلوم کتنوں کو بنا دیا تھا اور مصلحِ برحق نے اپنی عظیم الشان اصلاحوں کا سنگِ بنیاد اسی عقیدۂ توحید کو رکھا۔ اس نے بندہ اور اس کے خالق کے درمیان ربط براہِ راست قائم کر دیا۔ درمیانی واسطوں کو مٹایا اور دلوں اور دماغوں کا سہارا ماسوا کی طرف سے چھڑایا۔ اور عقیدہ کی ان بنیادی اصلاحوں کے معاً بعد وہ عملی زندگی کے سنوارنے اور سدھارنے میں لگ گیا، اور وہ قانون اور ضابطے اس نے اپنے اللہ کے حکم سے پیش کئے جو ایک طرف فرد کو سدھارتے گئے تو دوسری طرف سوسائٹی یا معاشرہ یا سماج کا اخلاق بھی نکھارتے گئے۔

شراب عرب سوسائٹی کا جزوِ اعظم تھی۔ ان کے اونچے طبقہ کے خیال میں بھی نہیں آسکتا تھا کہ دوستوں کی مجلس میں، برادری کی کسی دعوت میں، خاندان کی کسی تقریب میں، پیمانہ کی گردش اور جام کے دور کے بغیر بھی زندہ دلی باقی رہ سکتی ہے۔ اسی مصلحِ اعظم نے آکر یہ عادت چھڑائی اور جو ابھی کل تک شرابی اور بادہ نوش تھے، انھیں دم کے دم میں پاکباز، محتاط، تہجد گزار بنا دیا۔ جنگ جوئی، خونریزی، نبرد آزمائی گویا عرب کے خمیر میں داخل تھی۔ برسوں سے نہیں، صدیوں سے قبائلی اور خاندانی رقابتیں چلی آتی تھیں، اور عداوتیں گویا وراثت میں ایک نسل سے دوسری نسل کو منتقل ہوتی رہتی تھیں۔ رحمتِ عالم نے آتے ہی اس کینہ کو ہر سینہ سے دھو دیا۔ اور جہاں بغض و نفرت کی بھٹیاں دہک رہی تھیں وہاں میل اور محبت کے پھول کھلا دیئے۔ یہ معجزہ تنہا عرب ہی کے لئے نہیں ہوا۔ عدل، خدا ترسی اور ادائے حقوق کے قانون ایسے تعلیم کر دیئے کہ ان پر عمل ہو تو آج بھی سارا عالم آتش کدہ سے گلزار میں تبدیل ہو جائے۔

سود در سود کے چکر سے دنیا جن مصیبتوں میں گرفتار چلی آرہی ہے وہ سب پر روشن ہے۔ غریبوں کا خون چوسنا اور اپنے اندر بجائے ہمدردی و شفقت کے سنگدلی اور بے دردی کے جذبات کو پرورش کرتے رہنا، سود خوار غریب کی قسمت کا نوشتہ ہے۔ اور پھر دنیا میں جو بڑی بڑی خونریز لڑائیاں ہوتی رہتی ہیں، سوچ کر دیکھیے کہ اگر بڑے بڑے سودی قرضے نہ ملتے تو یہ ہولناک اور انسانیت سوز جنگیں کبھی واقع ہو سکتی تھیں؟ دنیا کے اس سچے رہبر اور دینِ حق کے پیغمبر نے انسانیت کی اس دکھتی ہوئی رگ کو پکڑا، اور اپنی شریعت کے ذریعہ اس کا پورا قلع قمع ہی کر کے چھوڑا۔ یہ شرحِ سود ہلکی ہو یا بھاری،

سودی معاملت کی ہر شکل اور ہر درجہ کو اس نے حرام ہی قرار دے دیا کہ بغیر اس حرمت کلی کے اس عذاب سے نجات پانا ممکن ہی نہ تھا۔

فحش و بدکاری کی وبا بھی دنیا پر ہمیشہ مسلط رہی ہے۔ مصر، یونان، روما کے بڑے بڑے حکیم اور فلسفی اس سے بچ نہ پا سکے بلکہ بہت سے تو خود ہی اس کا شکار ہو گئے۔ گندی شاعری، گندی مصوری، گندی نقاشی، گندے ناچ رنگ، یہ سب اس کے لوازم طرح طرح کی دل کشی اور رغبت افزا ناموں کے ساتھ رہے ہیں۔ محمدؐ ابن عبداللہ کی لائی ہوئی شریعت نے ان ساری سڑی ہوئی لاشوں کے چہروں سے رنگین و خوشنما نقاب نوچ نوچ کر الگ کر دیئے اور ہر گندگی کی بیخ کنی بقدر اس کے مفسدہ کے کر دی۔

ان ہمہ گیر اور وصف جو تھے وہ تو تھے ہی، ہزاروں کمالوں کا کمال یہ تھا کہ آپ حقیقت پسند REALIST اعلیٰ درجہ کے بلکہ بے نظیر تھے۔ آپ کی نظر عرفان ہمیشہ حقائق ہی پر رہتی تھی اور آپ کی شریعت نے احکام جتنے بھی دیئے ہیں وہ نہ شاعرانہ خیالی سبز باغ ہیں اور نہ فلسفیانہ وہمی نظریے ہیں، بلکہ تمام تر انسان کے کام آنے والی حال و مستقبل دونوں میں عملی ہدایتیں ہیں۔

عورت کے حق میں دنیا عموماً افراط و تفریط ہی سے کام لیتی آئی ہے۔ کبھی وہ گھٹائی گئی تو اتنی کہ جیسے اس کا شمار ہی دائرۂ انسانیت میں نہیں۔ اور کبھی بڑھائی گئی تو ایسی کہ جیسے مرد اس کے محکوم اور تابع ہیں۔ اس رسولِ کریم نے آکر اس کا صحیح مرتبہ قائم کیا اور بتایا کہ عورت کسی حال میں مرد کی باندی نہیں بلکہ اس کی ماں ہے، بہن ہے، بیٹی ہے، بیوی ہے اور ہر رشتہ میں اپنے خاص خاص حقوق رکھتی ہے اور ساتھ ہی ساتھ اس کے ذمہ خاص خاص فرائض بھی باپ کے، بھائی کے، بیٹے کے، شوہر کے لئے ہیں۔

غلاموں کو ایک دنیا ذلیل سمجھتی آ رہی ہے۔ لفظ غلامی، ذلت و پستی کا مرادف بن گیا تھا۔ اس نبیؐ نے آکر اس لعنت کو بھی دور کیا اور غلاموں کو انسانی حقوق ہی میں شریک نہیں کرایا بلکہ عملاً غلاموں اور آقاؤں کو بھائی بھائی بنا دیا۔ چنانچہ ان نام کے غلاموں کی اگر فہرست تیار کی جائے تو ان میں نہ صرف امیر و وزیر، سپہ سالار اور بہادر شاہ تک نظر آئیں گے، بلکہ بہت سے نامور دینی پیشواؤں، فقہ و حدیث اور تفسیر کے عالموں کے بھی مل جائیں گے۔

ضعیفوں، مسکینوں، اپاہجوں، یتیموں، بیماروں کے ساتھ حسنِ سلوک اور مدارات کی جو ہدایتیں اس ہادیؐ کی لائی ہوئی کتاب اور خود اس کی زبان سے نکلے ہوئے الفاظ میں ملتی ہیں وہ اس کثرت سے ہیں

کہ جمع کی جائیں تو خود ایک دفتر تیار ہو جائے۔ نمونہ کے طور پر اس وقت ایک حدیث مبارک کا خلاصہ سن لیجئے:

"قیامت کے دن خدا اپنے بندے سے ارشاد کرے گا کہ:

"میں بیمار ہوا تم نے میری خبر نہ لی۔ میں بھوکا رہا تم نے مجھے کھانا نہ کھلایا"۔

بندہ حیرت سے عرض کرے گا:

"الٰہ العالمین! یہ کیونکر؟ — تیری ذاتِ پاک تو ہر بیماری اور بھوک سے بالاتر ہے"۔

ارشاد ہو گا کہ فلاں بیمار کو تُو دیکھتا ہوا چلا گیا، وہ ہم ہی تھے — فلاں بھوکا تیرے علم میں آیا تھا، وہ ہم ہی تھے —!"

حق یہ ہے کہ آپ کی نبوت پر اور جتنے دلائل ہیں بالفرض وہ سب معدوم ہو جائیں اور آپ کی شریعت کے صرف وہی حصے باقی رہ جائیں جو عام خلائق اور اس کے مختلف طبقوں کے ساتھ ہمدردی، محبت اور سلوک پر مشتمل ہیں تو تنہا یہی چیز آپ کی نبوت کے اعجاز کے لئے کافی دلیل بن سکتی ہے۔

اس رسولؐ نے جنگ کرنے سے حرام قرار نہیں دیا بلکہ اسے بعض حالات میں جائز اور بعض حالات میں واجب بھی بتا دیا۔ البتہ اس پر قیدیں بڑی بڑی سخت لگا دی ہیں اور جہاد کو بجائے نفس پرستی یا ستم رانی کے ایک اعلیٰ درجہ کا مجاہدۂ نفس اور بہترین آلۂ دفع ظلم کا بنا دیا۔

اسی طرح اس نے دنیا جہان کے مجرموں، چوروں، ڈاکوؤں، خونیوں، شرابیوں، جواریوں کے ہاتھ میں عفوِ عام کا پروانہ نہیں تھما دیا بلکہ اس نے اپنے وہی REALIST یا مصلحِ اکبر ہونے کی رعایت سے، ہر پھوڑے پھنسی کے لئے الگ الگ نشتر، الگ الگ آپریشن بھی تجویز کر دیئے۔ البتہ ثبوتِ جرم کا معیار بہت اونچا کر دیا۔ یہ نہیں کہ ادھر شبہ پیدا ہوا، اُدھر سزا ٹھونک دی گئی۔

فطرتِ بشری جب تک اپنی موجودہ کمزوریوں کے ساتھ قائم ہے اور انسان کے خون میں سرکشی گردش کر رہی ہے، مہر کے ساتھ قہر کی اور نوازش کی تسلیوں کے ساتھ تادیب کی گوشمالیوں کی حکیمانہ آمیزش لازمی ہی نہیں، عین رحمت و شفقت ہی کے مطالبہ کا پورا کرنا ہے۔ جس پاک ذات اور پاک صفات ہستی نے نہ صرف اپنی ان تعلیمات کے ذریعہ سے دنیا کو نمونۂ جنت بنا دینا چاہا بلکہ ۲۲، ۲۳ سال کے حیرت انگیز حد تک قلیل وقفہ میں ان کی عملی جھلک بھی اپنے وطن میں دکھا دی تھی اور کئی لاکھ مربع میل پر

عدل وفضل، مہر وشفقت کی علمداری، دوست دشمن سب کی آنکھوں کے سامنے قائم کرا دی تھی، آج تاریخ روایتِ مشہور کے مطابق اسی کی پیدائش کی ہے، لیکن اگر قرآن نے یہ بھی کہا ہوتا، جب بھی ان کارناموں سے واقف ہو جانے کے بعد عقلِ سلیم خود ہی سوال کرتی ہے کہ اگر اسے رحمت اللعالمین نہ کہتے تو آخر کیا کہہ کر پکاریئے۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔

---

# یتیموں کا والی
# غلاموں کا مولیٰ

---

"صدق جدید" لکھنؤ۔ ۳۱ رجنوری ۱۹۵۸ء

بے یار و مددگار و بے برگ و نوا تنہا
دُنیا پہ ہُوا حاوی اک شخص کہ تھا تنہا

واں قتل کی سازش تھی، یاں سب پہ نوازش تھی
واں تیغ و سناں کیا کیا، یاں صدق و صفا تنہا

پیغام لیے پہنچا اسلام لیے پہنچا
دُنیا کے بیاباں میں اک آبلہ پا تنہا

——— انجم رومانی

# یتیموں کا والی غلاموں کا مولیٰ

تاریخ کے راوی کا بیان ہے کہ جون ۶۳۲ء کی چھ اور ربیع الاوّل ۱۱ھ کی غالباً ۱۳ تاریخ تھی جب دنیا میں آئی ہوئی روحِ اعظم مدینہ سے اپنے وطن اصلی کو واپس جارہی تھی۔ وقت بالکل آخر تھا۔ سینہ میں غرغرہ شروع ہو چکا تھا کہ لبِ مبارک ہلے اور آس پاس جو قریبی عزیز اور تیمار دار تھے، انھوں نے کان لگا دیئے کہ اس وقت کوئی بہت اہم وصیت ارشاد ہو رہی ہو گی۔ خیال صحیح تھا۔ وصیت ارشاد ہوئی۔ لیکن، نہ محبوب بیوی حضرت عائشہؓ کے لیئے تھی۔ نہ چہیتی بیٹی حضرت فاطمہؓ کے لئے۔ اور نہ جاں نثار صحابیوں، رفیقوں میں سے کسی کے حق میں بلکہ اس مختصر ارشاد کے بول کُل یہ تھے:

الصلوٰۃ وما ملکت ایمانکم — نماز اور غلام!

یہ کیا ہے۔ نماز تک تو خیر کہ وہ بزرگ ترین عبادت تھی اور سیدالانبیاء کو اسکی ہدایت کرنا ہی تھی۔ لیکن یہ "غلام" کیا معنی؟ ـــــ حیاتِ مبارک کے بالکل آخری لمحوں میں فکر اہل پروانہ گھر والوں کی تھی، نہ اس مملکت و سلطنت کی جو ابھی نئی نئی قائم ہوئی تھی۔ بلکہ ساری توجہ کے مرکز مظلوم و مجبور غلام قرار پائے۔

اللہ اللہ! یہ خوش قسمت غلام! سوچیئے اور ایک بار پھر سوچیئے کہ غلام دنیا کی تاریخ کے اس دور میں کیا مرتبہ و مقام رکھتے تھے؟ غلامی کا لفظ ہی ذلت و تحقیر کا مرادف تھا۔ اور مصر اور ایران اور یونان اور روم ساری دنیا کے تمدن مل کر بھی غلام کو غلامی کے عذاب سے نجات نہ دلا سکے تھے! ـــــ شاعر نے اگر ایسے ممدوح کی شان میں کہہ دیا:

## یتیموں کا والی، غلاموں کا مولیٰ

تو یقیناً شاعری نہیں کی محض تاریخی واقعہ بیانی کی ہے۔

اور یہ محسنِ انسانیت وہی ہستی ہے جو زندگی میں فرمایا کرتی تھی کہ:

"یہ غلام تمہارے بھائی ہیں۔ جو خود کھاتے ہو وہ ان کو کھلاؤ ــــ جو خود پہنتے ہو وہ ان کو پہناؤ"

غلاموں کے ساتھ مساوات کا یہ وہ تخیل ہے جو تاریخ کے اس دور میں کسی کے دماغ میں گزر ہی نہیں رکھ سکتا تھا۔

زیدؓ بن حارثہ کا قصہ تو کیوں نہ سننے میں آیا ہوگا۔ کسی نصرانی خاندان کے تھے اور ابھی بچپن ہی کا زمانہ تھا کہ کسی جنگ میں قیدی ہو کر آئے۔ حکیم بن حزام جو حضرت خدیجہؓ کے عزیز تھے، ملک شام سے انہیں بطور غلام خرید کر لائے اور حضورؐ کی خدمت میں منتقل کر دیا۔ ادھر آپؐ نے اعلانِ نبوت کیا اور ادھر وہ ایمان لے آئے۔ آپؐ نے معاً آزاد کر کے غلامی سے اپنی فرزندی میں لے لیا۔ ادھر ان کے والد حیران و پریشان پتہ لگاتے لگاتے مکہ پہنچے اور فرزندِ دلبند کو پا کر قدرۃً انہیں گھر واپس لے جانا چاہا۔ حضورؐ نے فرمایا کہ انہیں اختیار ہے زید اب اپنی مرضی کے مالک و مختار تھے۔ لیکن دنیا اس واقعہ کو حیرت کے کانوں سے سنے کہ اس آزاد شدہ غلام نے وطن جانے سے انکار کر دیا۔ باپ کے ساتھ جانے سے انکار کر دیا اور دامانِ رسولؐ نہ چھوڑنا تھا نہ چھوڑا۔ شفقت، حسنِ سلوک اور بندہ نوازی کا یہ اگر ایک اعجازی کارنامہ نہ تھا تو اور کیا تھا؟ ــــ

ایک انصاری صحابی ابو مسعود نامی تھے۔ ملک کے عام دستور کے مطابق ایک روز اپنے غلام کو مار رہے تھے کہ پیچھے سے آواز آئی:

"ابو مسعود! تمہیں جتنا اختیار اس غلام پر ہے۔ اس سے بڑھ کر اللہ کو تم پر اختیار ہے"

صحابی نے مڑ کر دیکھا تو کہنے والے خود حضور انورؐ تھے ــــ اور اس مختصر و بلیغ وعظ کا اثر یہ ہوا کہ معاً انھوں نے غلام کو آزاد کر دیا۔

ایک اور صحابی کی روایت ہے کہ میں نے خدمتِ نبوی میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ حضرتؐ!

میں غلاموں کا قصور کتنی بار معاف کروں؟

کچھ تامل کے بعد ارشاد ہوا کہ:

"ہر روز ستر بار!"

کوئی ٹھکانا نہ ہے رحمۃ اللعالمین کی اس وسعتِ کرم و رافت کا۔

غلاموں کو اصلی احساسِ کمتری خود لفظ "غلام" سے پیدا ہوتا تھا۔ اور اس ایک لفظ کے اندر ذلت وحقارت کی ایک پوری دنیا آباد معلوم ہوتی تھی۔ خلق کے اس معلمِ اعظمؐ نے اس ذہنی کیفیت کا پورا اور صحیح اندازہ کر کے ارشاد فرمایا کہ:

"کوئی ان لوگوں کو میرا غلام یا میری لونڈی نہ کہے بلکہ میرا بچہ یا میری بچی کہہ کر پکارے۔"

اور یتیموں کی تو کچھ پوچھئے ہی نہیں۔ تاریخ سے جواب دیکھئے کہ دنیا میں عموماً اور عرب میں خصوصاً اس دورِ سعادت سے پہلے کیا حالت یتیموں کی تھی اور کیا حالت اس عہد کے بعد ہو گئی۔ اس رحمتِ دو عالمؐ نے ان ان طریقوں سے یتیموں اور بیچاروں کی دلدہی و دلداری کی اور ایسی ایسی شفقتوں سے انھیں نوازا کہ یتیمی بجائے قابلِ ننگ ہونے کے کچھ قابلِ رشک ہی نظر آنے لگی! —— وہ جو خود دُرِّ یتیم تھا، یعنی ایسا موتی جو سیپ کے اندر اکیلا ہو۔ اور نفاست کے لحاظ سے منفرد و بے بہا اور اپنے بچپن میں یتیمی کی دُہری بلکہ تہری منزل سے گزر چکا۔ باپ کی شکل تو دیکھی ہی نہیں اور ماں کا سایہ ۶ برس کے سن میں اٹھ گیا تھا اور بارہویں سال دادا کی بھی شفقتوں سے محروم ہو گیا تھا۔ اس نے کمال کے انتہائی مرتبہ پر پہنچ کر دنیا کو یہ پیام پہنچایا کہ جس شخص نے یتیم کو کھانے پینے میں شریک کیا اور اس کا خرچہ اٹھایا تو حشر کے دن سے آگ اور اسکے درمیان پردہ حائل ہو گیا۔ اور یہ خوشخبری سنائی کہ جس نے یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرا تو اس کے لئے ہر بال کے عوض ایک نیکی ہو گی۔ اور اس قانون کا بھی اطلاق کیا کہ مسلمانوں کی بستی میں سب سے اچھا گھر وہ ہے جس میں کوئی یتیم بچہ اچھی طرح پرورش پا رہا ہو۔ اور یہاں تک فرما دیا کہ یتیم کی کفالت کرنے والا جنت میں مجھ سے اسی طرح ملا ہوا ہو گا جس طرح ہاتھ کی یہ دو انگلیاں آس پاس ہیں —— صلے اللہ علیٰ محمد و بارک وسلم

# یوم النبیؐ کا ایک نشریہ

بارہویں تاریخ مارچ ۶۲۴ عیسوی کی ہے اور بارہویں تاریخ ماہ رمضان ۲ ھ کی بھی، کہ مدینے سے ایک قافلہ ایک بڑی مہم پہ ایک بڑے میدان کی طرف رواں ہے۔ فاصلہ بھی کچھ ایسا کم نہیں، کوئی ۸۰ منزل۔ قافلے میں آدمی تین سو سے اوپر اور اونٹ کل ۷۰۔ نتیجہ یہ کہ ایک ایک اونٹ کے حصہ دار تین تین، اور سوار ہونا تو ایک وقت میں دو ہی کے لئے ممکن تھا اس لئے ایک ساتھی کو تو لامحالہ پیدل ہی چلنا پڑتا ـــــ اور یہی صورت قافلہ کے سردار کے لئے بھی۔ یہ صاحب ادھیڑ عمر کے۔ یہی کوئی ۵۲-۵۴ سال کی عمر کے۔ دونوں ساتھی سن میں چھوٹے۔ دونوں ادب کے ساتھ اور جذبۂ اطاعت و وفاداری کے ساتھ عرض کرتے ہیں کہ:

"محترم سردار! ہم اپنی باری بہ خوشی بخشتے ہیں۔ ہم لوگ پیدل بہ آسانی چل لیں گے۔ ہمارے بجائے آپ ہی سواری پر تشریف رکھیں"!

خلوص سے بھری ہوئی درخواست فدائیوں کی طرف سے تھی جو سن میں بھی چھوٹے تھے۔ مگر سنیئے کہ محترم آقا کی طرف سے جواب کیا ملتا ہے۔ ہمارے آپ کے لفظوں میں یہ کہ:

"تم دونوں کچھ مجھ سے زیادہ قوی تو ہو نہیں (پیدل جیسے تم چل سکتے ہو، میں بھی چل سکتا ہوں) اور رہا وہ اجر جو پیدل چلنے کی مشقت سے حاصل ہوتا ہے تو اس کے بھی حاجتمند جیسے تم ویسے میں"!

جواب آپ نے سن لیا؟

ملک و قوم کے سرداران ذی شان آج اس بیسویں صدی میں بھی جس آن بان سے کر و فر سے سفر کرتے رہتے ہیں، اس کے نمونے آپ کی آنکھوں کے سامنے ہیں۔ ذرا ان نمونوں کو سامنے رکھ کر پھر اس سادے سے جواب کو جانچئے "تولیئے" پر کھیئے اور اس پر جھوم جھوم اٹھئے۔ بقول شخصے:

چشم بر روئے اُو کشا باز بر خویشتن نگر!

سوال و جواب، اب آپ سمجھ گئے، کس کس کے درمیان رہا؟ درخواست پیش کرنے والے تھے دو نوعمر صحابی، فدائیت کی منزلیں طے کئے ہوئے اور جواب دینے والے تھے ہمارے رسول اکرمؐ۔ اللہ کے پیارے اور ہم سب کو درس ہدایت دے جانے والے۔ اب دیکھئے تو اس مختصر سے بول میں کتنا بڑا سبق دے گئے، شرافت کا، کسرِ نفس کا، شفقت کا، مساوات کا، اپنی عبدیت کا، اللہ سے اپنے ربط و تعلق کا اور اجرِ آخرت کی طلب و حرص کا۔

یہی ہے وہ محبوب و محترم اور سراپا عمل، ہستی جس کی سالانہ یاد منانے ہم اور آپ جمع ہوئے ہیں۔ یہ پیاری اور برگزیدہ شخصیت تو اس قابل ہے کہ اس کی یاد سال میں ایک بار کیسی، سال کے ہر روز بلا ناغہ منائی جائے۔ اور دن میں ایک بار نہیں، پانچ پانچ بار ـــ درود نامحدود اس ذات پاک پر۔

اب آپ میدانِ بدر تک تو آہی چکے ہیں تو ذرا ایک آدھ منظر اور دیکھتے چلئے۔ ادھر مقابل لشکرِ قریش ہر طرح ساز و سامان سے لیس ہے، کیا گھوڑے اور کیا اونٹ۔ کیا زرہ اور کیا تلوار، ہر اعتبار سے ـــ اور ادھر مادی بے سرو سامانی ہر معیار سے۔ اب رہی تعداد تو ادھر ایک اُدھر تین۔ اِدھر تین سو تیرہ، اُدھر ایک ہزار۔ اس پر بھی مردانگی اور خود اعتمادی کا یہ عالم کہ سرور و سردار نے مقابلہ کرہی کے چھوڑا اور رہتی دنیا تک ایک باقی رہ جانے والا نقش ہمت و حوصلہ کا چھوڑ گیا۔

معرکۂ جنگ تو نیز ۱۷۔ رمضان یوم جمعہ کو صبح گرم ہونا تھا۔ اس رات میں دیکھنے والے کیا دیکھتے ہیں کہ یہی دلیر و باہمت سردار ایک گوشہ میں بیٹھا ہُوا اپنے رب سے راز و نیاز میں مصروف ہے چشم گریاں، قلب لرزاں، زبان پر الفاظ کچھ اس طرح کے امنڈ امنڈ کر آرہے ہیں:

الٰہی!

اگر تو نے ان مٹھی بھر بندوں کو ہلاک کر دیا تو پھر اس زمین پر تیری بندگی کبھی نہ ہوگی۔

الٰہی!

تُو نے وعدہ امداد کا مجھ سے کیا ہے۔ تو اسے پورا فرما۔

الٰہی! تیری ہی مدد کی درخواست ہے!!

اللہ اللہ۔ ہمت و دلیری کا ذکر تو آپ ابھی سن ہی چکے تھے۔ عبدیت، خشیت، اعتماد علی اللہ کا نقشہ اب آپ نے دیکھ لیا؟ ــــــ سیرت و کردار کی کتنی گہرائیوں سے پردے اس ایک واقعۂ بدر سے ہٹ گئے اور اخلاق و روحانیت و معرفتِ حق کے کتنے سبق اس ایک واقعہ کے اندر مل گئے؟

تاریخ کا ورق ذرا سا اور الٹیئے۔

سال ہجری اب ۵ھ ہے اور مہینہ ذی قعدہ کا، کہ اکبارگی سارے دشمنوں نے مل کر مدینہ پر چڑھائی کی ٹھان لی۔ قریش خود بھی زور و طاقت میں کیا کم تھے، اب کے اپنے ساتھ کے لئے سارے ہی پُرقوت قبیلوں کو توڑ لیا، اور پھر ان سب کی کمک پر قوم یہود۔ اس ٹڈی دل نے آکر شہر مدینہ اور اس کے گرد و نواح کو گھیرے میں لے لیا۔ مقابلہ کے لئے مسلمانوں نے یہ ٹھہرائی کہ شہر سے باہر نکل کر اردگرد ایک خندق کھود لیجئے۔ خندق جنگی اغراض کے لئے باقاعدہ کھودنے کی یہاں مشق و مہارت کس کو تھی۔ کام رسولؐ ہی کی رہنمائی میں شروع ہوا اور بغیر کسی سفر، بنا پلٹن کی امداد کے، کام آپؐ نے یوں کرایا کہ جیسے کوئی ماہرِ فنِ انجنیئری کراتا۔ اور اب حال یہ تھا کہ خود بھی کدال پھاوڑا ہاتھ میں لے، مزدوروں ہی کی طرح کھدائی کر رہے ہیں، جاں نثار صحابیوں کی نہیں نہیں کے باوجود۔ پورا شہر محاصرے میں۔ باہر سے رسد کی آمد بند، قحط کی سی صورت حال نمودار ہو گئی۔ بھوک سے نڈھال صحابیوں نے پیٹ پر پتھر باندھ لیے۔ اور اب جو دیکھا تو ان سے زیادہ فاقہ کشی کا عالم خود سرورِ عالمؐ پر طاری۔ شکم مبارک پر ایک پتھر کے بجائے دو دو پتھر بندھے ہوئے۔

دیکھ لیا آپ نے؟ ــــــ دنیا کی کس فوج کا سالار اپنے ادنیٰ ادنیٰ سپاہیوں کے ساتھ عمل میں مساوات اختیار کرے گا، اور مساوات کیسی۔ یہاں تو صورت سپاہیوں سے بازی لے جانے کی رہی ــــــ جو حکمرانوں میں سب سے بڑھ کر عادل اور داناؤں کی صف میں سب سے بڑا عاقل اور عالموں میں سب سے بڑا فاضل تھا، وہ مزدوروں کی قطار میں شامل ہو کر بھی کیسا فردِ کامل نکلا۔

---

پاک و پاکیزہ، مبارک و متبرک زندگی کا لب لباب یا عطر جو کچھ کہئے ان ہی دو ایک جھلکیوں میں کھنچ آیا۔ اب ان کی شرح کرنے پر آیئے یا واقعات کو تفصیل سے ایک ایک کر کے گنایئے تو منٹ اور گھنٹے کیسے، ساری رات تمام ہو جائے اور یہ ذکرِ جمیل تقریباً بھی تمام ہونے کو نہ آئے۔ اللہ کا حق سب سے زیادہ ادا کرنے

والا، اللہ کی عظمت کو دل میں سب سے بڑھ کر جگہ دینے والا، اللہ کی محبت میں رگ رگ سے غرق رہنے والا، اللہ کے بندوں میں سے ایک ایک کا حق پہچاننے والا، ہر مظلوم کا ہمدرد، ہر غمگین کا غم گسار، ہر عاجز و درماندہ کا دستگیر، ۲۰۔اپریل ۵۷۱ء مطابق ۱۲۔ربیع الاول ۵۲ قبل ہجرت اس دنیا کو خیر و برکت سے منور کرنے کو مکہ کی سرزمین پہ ظاہر ہوا، اور ۸۔جون ۶۳۲ء مطابق ۱۲۔ربیع الاول ۱۱ھ کو مدینہ کی سرزمین سے اپنے مالک و مولا کے حضور میں روانہ ہو گیا۔ عمر سن قمری کے حساب سے ۶۳ سال کی پائی۔ نبوت کے حصہ میں کل ۲۳ سال کی مدت آئی اور اس میں سے بھی ۱۳ سال کا زمانہ دعوت و موعظت اور ایک بڑی ہی ضدی اور سرکش قوم کی طرف سے مخالفت کی نذر ہو گیا۔ مسلمان تو خیر اس ذات کو وسیلہ نجات سمجھتے ہی ہیں اور اس کی شان میں

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

کا کلمہ پڑھتے رہتے ہی ہیں۔ باقی اس کی امانت، دیانت، عفت، ہمت، شرافت، حسن اخلاق، فہم و فراست، تدبیر و تدبر، جود و دستی، دلیری و مردانگی کی گواہی جس طرح پچھلے منکروں نے دی، اسی طرح آج تک یورپ اور امریکہ کے بڑے بڑے فاضل دعاقل دیتے چلے آرہے ہیں، اور اس کے نعت گویوں کی فہرست میں دس بیس نہیں پچاسوں بلکہ سینکڑوں ہندوؤں کے نام نظر آتے ہیں۔ اسی کے نام کی پکار آج ساڑھے تیرہ سو سال سے ہر روز پانچ پانچ بار دنیا کے گوشے گوشے سے ہوتی چلی آرہی ہے۔ وہ کل دس سال کی ننھی سی مدت میں دنیا میں عظیم ترین انقلاب برپا کر گیا۔ اپنے پیچھے ایک منظم حکومت ۱۲ لاکھ مربع میل پر چھوڑ گیا، اور وہ بھی لاکھوں انسانوں کے قتل کے بعد نہیں، ہزار ہا جانیں لینے کے بعد نہیں، بلکہ حیرت کے کانوں سے سنئے کہ اس کی ساری لڑائیوں میں دوست دشمن سب ملا کر کل جمع ایک ہزار اٹھارہ انسان کام آئے ——— ۲۵۹، اپنے اور ۷۵۹ دشمن کے ——— جبھی تو انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کے گیارہویں ایڈیشن کا بیان ہے کہ دنیا کی مذہبی شخصیتوں میں سب سے بڑھ کر کامیاب وہی گزری ہے:

THE MOST SUCCESSFUL OF ALL
RELIGIOUS PERSONALITIES.

اور اس کی لائی ہوئی کتاب قرآن مجید کی بابت اسی انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کی گواہی ہے کہ روئے زمین پر سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب یہی ہے:

THE MOST WIDELY READ BOOK IN THE WORLD

اور آج جو اُمت اس کے نام کا کلمہ پڑھتی ہے، اس کی تعداد دنیا کے مختلف ملکوں میں ملا کر ۹۰ کروڑ کی ہے۔ اس ساری زندگی کو اگر ایک مستقل اور مسلسل معجزہ نہ کہئے تو آخر اور کیا کہئے!

# سیرۃ النبیؐ یا صحیفۂ سلیمانی

جس نام کو اللہ نے پسند کیا، کوئی اس کی بلندیوں کو ناپنے کا پیمانہ کہاں سے لاتے؟ جس ذکر کو عرش والے نے پھیلایا، اُس کی وسعتوں کا احاطہ زمین والے کہاں لے کر پاتیں؟ فرشتوں نے درود پڑھا، انبیاء نے سلام بھیجا، پاکوں نے ورودِ مسعود کی بشارتیں سنائیں صدیقوں نے ظہورِ نور کی دعائیں کیں، اچھوں اور سچوں نے نورِ ظہور کی خبریں پہنچائیں اور پھیلائیں! بخاری اور مسلم نے، ترمذی اور نسائی نے، ابنِ اسحاق اور ابن ہشام نے ملفوظات معمولات کی ایک ایک سطر قلمبند کی۔ سینکڑوں نے سیر و مغازی پر لکھا، ہزاروں نے سوانح و حالات پر دفتر کا دفتر تیار کردیا۔ یہاں تک کہ جو ازل میں "تعریف کیا گیا" کہہ کر پکارا گیا تھا، اس کی مدح و ستائش منکروں اور بیگانوں، دشمنوں اور باغیوں کی زبان سے کرائی گئی اور وہاٹسن اور نولڈیکی، میور اور مارگولیس کے منہ اُس بڑے کی بڑائی پر گویا ہی دینے کو کھلے! اور ان میں سے جو سب سے زیادہ بد بیں تھا، اُسی نے یہ اعلانیہ کہا کہ

"محمدؐ نبی کے سیرت نگاروں کا طویل سلسلہ ختم ہونا تو ناممکن معلوم ہوتا ہے، البتہ اس صف میں جگہ پانا خود ایک فخر و عزت کی چیز ہے۔"

(مارگولیس، دیباچہ، ص۱)

چودھویں صدی ہجری کے ثلث دوم میں یہ سعادت، ایک نمایاں رنگ میں، کچھ شبلی اعظم گڑھی کے حصے میں آئی اور بہت کچھ سلیمان ندوی کے۔ بنیادیں اُستاد نے کھودیں اور بھریں، لیکن دیواریں ابھی کچھ یوں ہی سی اُٹھنے پائی تھیں، کہ صلہ کی تمنا اور مزد کے اشتیاق

میں مزدور خود، مالک کے پاس پہنچ گیا۔ در و دیواروں کو بلند کرنا، عمارت کو سلیقہ سے بنانا، اور سنوارنا، خوش نصیب شاگرد و جانشین کے نصیب میں آیا۔ سیرۃ النبی کی جلدیں، پہلی، دوسری اور تیسری، اپنے اپنے وقت پر نکل نکل کر شائع ہو چکیں، یہ چوتھی جلد ہے جو فلسکیپ کی بڑی تقطیع پر کچھ کم سات سو صفحے کی ضخامت کے ساتھ اب پریس سے باہر آئی ہے۔ کشیدہ قامتی کے جلو میں کتابت کی رعنائیاں اور طباعت کی زیبائیاں، کاغذ کی نفاستیں اور خوش مذاقی کی رعایتیں، نورٌ علیٰ نور!

کہتے ہیں کہ خالق کو پہچاننے کا جو حق ہے، اُس طرح آج تک کوئی نہیں پہچان سکا ہے نہ عالم نہ زاہد نہ عارف نہ عاشق۔ ٹھیک ہے۔ لیکن نبی کی معرفت کا جو حق ہے اُسے بھی کون اُمتی کبھی ادا کر سکا ہے؟ کامل کے احوال کون ناقص پا سکا ہے؟ جو نچتے ہیں کب ان کے مقامات کسی خام کے احاطۂ گرفت میں آپاتے ہیں؟ اور پھر وہ نبی، جو نبی الانبیاء ہو، جس کی دعوت ساری کائنات کے لیے ہو، جس کا پیام ہر مُلک، ہر قوم، ہر دور، ہر زمانہ کے ہر فرد کے لیے ہو ممکن نہیں کہ اُسے ہمیشہ ایک ہی نظر سے دیکھا جائے، اور محال ہے کہ اُس کی حیاتِ طیبہ کے کسی ایک ہی رُخ پر، ہمیشہ کے لیے قناعت کر لی جائے، اُسے ہر زمانہ میں نئی نئی عینکوں سے دیکھا جائے گا، اور ہر دَور میں، پیام، اور پیامبر، دونوں کی تفسیریں اور تعبیریں، نئی نئی ڈھونڈھی جائیں گی اور نئی نئی پیش ہو کر رہیں گی۔

وحی الٰہی پر ایمان لے آنے کے بعد، صاحب وحی کی شخصیت ضمنی و ثانوی حیثیت نہیں رکھتی، مرکزی و اساسی اہمیت حاصل کر لیتی ہے۔ راوی اگر معتبر، تو روایت بھی ضرور قابلِ لحاظ ہو جاتی ہے، داعی اگر سچا، تو دعوت بھی کم از کم قابلِ غور۔ پیمبر کی شخصیت اگر

محترم اور قابلِ عزت، تو اس کا لایا ہوا اور سنایا ہوا پیام بھی کم از کم اتنی وقعت کے قابل ضرور ہو جاتا ہے کہ غور و توجہ کے ساتھ سن لیا جاتے۔ یہی راز تکوینی ہے اس کا کہ سیرۃ بنی الانبیاء پر اب تک دفتر کے دفتر، الماریوں پر الماریاں، کتب خانوں پر کتب خانے تیار کرا دیتے گئے، اور حیاتِ طیبہ کا ایک ایک جزئیہ اس تفصیل، تحقیق و استناد کے ساتھ جمع و محفوظ ہو گیا، جس کی نظیر ملوک و سلاطین، امراء و وزراء، شعراء و حکماء، علماء و اولیاء، بلکہ انبیاء سابقین کی بھی تاریخ میں نہیں ملتی !

---

لیکن اب تک تاریخ محض تاریخ کی حیثیت سے لکھی گئی، سیرت کے واقعات کو واقعات ہی کی حیثیت سے لوگوں نے پڑھا، اور جانا اور جانچا۔

سیرت نگاری خود ایک مقصود تھی، کسی دوسرے مقصد کے لیے آلہ یا واسطہ نہ تھی۔ مغرب نے برسر عروج آتے ہی یہ نقطۂ نظر بدل دیا۔ اب تاریخ مقصود بالذات نہ رہی، ایک دوسرے مقصد کا آلہ یا واسطہ بن گئی۔ اور مورخین مغرب فخریہ کہنے لگے، کہ تاریخ بہ حیثیت تاریخ بے معنی ہے، جب تک واقعات تاریخی میں ایک خاص ترتیب پیدا کر کے ان سے سیاسی یا ذہنی نتائج نہ نکالے جائیں۔ سیرت مبارکہ کا مطالعہ ان محققین جدید اس غرض سے شروع کیا کہ اس نسخے صاحب سیرت کے دعوؤں کا نقص ہاتھ آتے اور صاحب سیرت کی صورت اس طرح بگاڑ کر، اور مسخ کر کے پیش کی جائے کہ ایمان کا تازہ ہونا الگ رہا، ایمان سرے سے، دلوں سے رخصت ہو جاتے، اور جو سراپا حسن و جمال تھا، اس کی مصوری میں یہ صنعت و دستکاری صرف کی جاتے، کہ دیکھنے والے (نعوذ باللہ) ڈر ڈر، بیزار ہو ہو کر، دہشت کھا کھا کر اس کی طرف سے بھاگنے لگیں۔

اب "میلادِ شہیدی" کا دَور رُخصت ہو چکا تھا، اب غلام امام شہید کا ذوق و شوق بیکار تھا۔ اب سیرت نگاری تاریخ کے دائرہ سے نکل کر علم کلام کی ایک مستقل شاخ بن چکی تھی۔ وقت کی ضرورت بھی صدائیں لگا رہی تھی، اور کوئی کان نہ تھا، جو اسے سُنے۔ شبلی نعمانی کی تربت کو اللہ ٹھنڈی رکھے، کہ انھوں نے اس آواز کو سُنا۔ وقت کی ضرورت کو سمجھے، اور سب سے پہلے سیرت کو کلامی رنگ دیا۔ ان کی ضخیم سیرت النبی میں اسے نہ ڈھونڈھیے کہ تزویج آمنہ کے وقت کتنی عورتیں تذرِ آتشِ رشک ہو کر رہ گئیں اور ولادت شریفہ کے وقت ایوانِ کسریٰ کے کنگروں پر کیا کیا گزر گئی۔ ہاں اس کے اوراق میں یہ دیکھنا ہو تو دیکھیے، کہ عرب کی اصلاح اور کُل دُنیا کی اصلاح، وہ بے نظیر مصلحِ عالم کس طرح کر گیا۔ اور جو ہمیشہ کے چور اور ڈاکو، سفاک اور جلاد، حرامکار اور شراب نوش، سود خوار و قمار باز، تھے۔ انھیں اس کی نظر اکسیر اثر کس طرح بس دیکھتے ہی دیکھتے، متقی و پاکباز، عبادت گزار و شب بیدار، رحمدل و غمخوار، متدین و پیکر ایثار، بنا گئی۔

پہلی اور دوسری اور تیسری جلدوں میں واقعات زندگی اوّل سے آخر تک بیان ہو چکے، غزوات، سراپا ان کے اسباب، نتائج، مکہ کے یتیمؐ کے مصائب و مظلومیت مدینہ کے فرمانروا کا رحم و کرم، ازواج، اولاد، معجزات، امکان معجزات، وقوعِ معجزات، محقق و مستند واقعات معجزات، ان سب پر بحث ہو چکی۔ بعض پر مجمل، اکثر پر مفصل۔ اب یہ چوتھی جلد ہے، جو پیشِ نظر ہے۔ اور چار کے عدد کی اہمیت کوئی "چار یار" کے ماننے والوں اور "فلک چہارم" کی رفعت کے جاننے والوں کے دل سے پوچھے! بہ زبانِ مثنوی ؎

روشنی بر دفتر چارم بریز ۔ کافتاب از چرخ چارم کرد خیز
ایں ز چارم نور دہ خورشید وار ۔ تابتا بد بر بلاد و بر دیار

یہ جلد منصبِ نبوت پر ہے۔ اس میں نبی کی شخصیت پر اتنی بحث نہیں، جتنی نبی کی نبوت پر ہے۔ اس لیے قدرتاً ابتدائی حصہ خود حقیقت نبوت اور اس کے لوازم و خصائص کے لیے وقف ہے۔ دوسرے لفظوں میں، یہ منصب پیمبری ہے کیا، اس کے ملنے کے معنی کیا ہیں، اور یہ ملتا ہے تو کیا کیا مل جاتا ہے اس کے معاً بعد نبی کے ماحول کی تاریخ شروع ہو جاتی ہے۔ یعنی جس وقت اور جہاں نبی مبعوث ہوتے تھے اس "وقت" کا کیا عالم تھا اور وہاں کی کیا کیفیت تھی۔ پیامبر اپنا پیام سنانے کھڑے ہوتے، تو یہ تو معلوم ہی ہو جانا چاہیئے کہ "کسے" سنا رہے تھے، سننے والے کون تھے، کیسے تھے، کس دماغی و اخلاقی سطح پر تھے، اور "کب" سنا رہے تھے۔ وہ وقت کیا تھا، وقت کی فضا کیا تھی، وقت کے مقتضیات و مصالح کیا تھے۔ اس طرح عرب کی مفصل، اور ہند، ایران، روم وغیرہ کی مجمل، اخلاقی و مذہبی تاریخ آگئی اب جب یہ سب معلوم ہو چکا، تو گفتگو اس پر شروع ہوئی، کہ اللہ کے سفیر کی سفارت ناکام رہی یا کامیاب؟ یہ پیغام پہنچانے والا کچھ کرنے بھی آیا تھا، کچھ کر کے بھی گیا، یا ایک بے اختیار اور بے بس واعظ کی طرح اس کا کام محض اونگھتے ہوئے سامعین کو وعظ سنا کر واپس چلا جانا تھا۔ تبلیغ نبوی، اس کے اصول، اس کے کامیابی کے اسباب پر مفصل اور دلنشیں مقالات اس سوال کے تحت میں آجاتے ہیں۔ ان سب مراتب کے بعد اب نفس "پیام" کی تشریح شروع ہوتی ہے۔ حقیقت منصب پیامبر سمجھ میں آگئی، یہ بھی معلوم ہو چکا، کہ پیام، فلاں قوم کو فلاں وقت سنایا گیا، یہ بھی روشن ہو چکا کہ سفارت ناکام نہیں رہی۔ لیکن یہ اہم سوال تو اب بھی رہ گیا، کہ آخر خود وہ پیام تھا کیا؟ کتاب کے نصف سے زائد حصہ میں اسی "پیام" کی تشریح ہے۔

لیکن جس تفصیل اور نکتہ سنجی کے ساتھ قلم کا ایک ایک قدم اٹھایا گیا ہے ناممکن تھا کہ پیام کی ساری تشریح، ساڑھے تین، چار سو صفحات میں سما جاتی۔ اس لیے کتاب

تمام ہوگئی، لیکن 'پیام' ناتمام رہا۔ اسلام جس پیام کا نام ہے، وہ متعدد عنوانات پر مشتمل ہے۔ مثلاً عقائد، عبادات، معاملات، اخلاق۔ اور ان میں سے ہر عنوان بجائے خود متعدد اجزاء میں منقسم ہے، کتاب میں، پیام کا صرف عنوان اوّل یعنی جزو عقائد آسکا ہے، اور ساڑھے تین سو صفحات سے زائد اسی کی نذر ہو گئے ہیں۔ اس جزو کے تحتانی عنوانات جلی اس قسم کے ہیں :۔

اللہ پر ایمان، فرشتوں پر ایمان، رسولوں پر ایمان، کتب الٰہی پر ایمان، آخرت قضا وقدر وغیرہا جو کتاب اسلام کے پیام پر ہے، حق تھا، کہ اس کی ترتیب بھی کتاب اسلام ہی کی طرح، ایسی ہی باقاعدہ، دلکش و دلنشیں ہو!

مشک کی تعریف یہ کی گئی ہے، کہ خود اپنی خوشبو دے، نہ یہ کہ کوئی دلّال اس کی تعریف میں زمین، آسمان کے قلابے ملاتا رہے۔ پڑھنے والوں کی طبیعت جھنجلا رہی ہو گی، کہ اشتیاق تو اتنا دلایا جا رہا ہے، لیکن نمونہ ذرا سا بھی پیش نہیں کیا جاتا۔ بہتر ہے "خروار" کا اندازہ "مشت" سے خود فرمائیں ملکۂ نبوت یا عقل نبوت کی مختصر حقیقت :۔

"گزشتہ مباحث سے یہ امر واضح ہوتا ہے، کہ نبی میں علم و فہم کے تین ذریعے ہیں۔ وحی۔ ملکۂ نبوت، اور عام عقل بشری۔ ان میں سے اول و آخر کے ثبوت کے لیے اب کسی استدلال کی ضرورت نہیں۔ کہ اوّل تو یہ مسلمات سے ہیں، اور دوسرے اوپر کے تشریحات میں مستقل طور سے اُن پر بحثیں ہو چکی ہیں، لیکن اب تک ہم نے دوسری چیز یعنی ملکۂ نبوت کے لیے کوئی شرعی دلیل پیش نہیں کی ہے۔ اس سلسلہ میں سب سے پہلی بات یہ کہنی ہے، کہ جن علما نے اس کی حقیقت ظاہر کی ہے، انھوں نے اپنے اپنے

مذاق کے مطابق اس کے لیے الگ الگ اصطلاحیں قائم کی ہیں، مگر مفہوم و معنی کے لحاظ سے وہ دراصل ایک ہیں، سلف صالحین میں سے بعض کے اس کو القاء فی الرّوع (دل میں ڈالنا) نبی کی حکمت قلبیہ، توفیقِ ازلی اور قوت تبیین سے تعبیر کیا ہے[1]۔ امام غزالی و امام رازی اور دوسرے متکلمین نے اس کو ملکۂ نبوت سے ادا کیا ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب اور علمائے اصول نے اس کو "پیغمبرانہ قوت اجتہاد" کہا ہے اور صوفیہ کی عام پسند اصطلاح میں اس کو علم لدنی کہا جاتا ہے ان سب کے معنی تقریباً ایک ہی ہیں، یعنی نبی کے اندر کی وہ پیغمبرانہ عقلی قوت، جو بشری عقل سے فوق ہے اور جس کے ذریعہ سے وہ وحی کی تشریح، اسرار شریعت کا بیان اور خالق کی حکمت کی اپنی زبان سے توضیح کرتا ہے"۔

"انبیائے کرام کے اُن ربّانی انعامات کی فہرست پڑھیے، جن کا تذکرہ قرآن نے جا بجا کیا ہے۔ تو وحی کی مخصوص نعمت کے بعد سر فہرست جو چیز نظر آئے گی، وہ "علم نبوت" ہے۔ جس کو کہیں ذکر، (یادداشت) کہیں حکم (حق و باطل میں تمیز کا ملکہ) کہیں حکمت، (دانائی) کہیں شرح صدر (سینہ کا کھول دینا) کہیں تفہیم (سمجھ بوجھ دینا) کہیں تعلیم (سکھا دینا) کہیں ارادت (دکھا دینا، سُجھا دینا) کہا گیا ہے۔ ان سب مختلف الفاظ کا مفہوم وحی سے نیچے، اور عقل بشری سے اوپر عقل نبوی کے سوا اور کیا ہے؟ ان سے مُراد وحی تو اس لیے نہیں کہ ان کا ذکر وحی سے الگ ہوتا ہے اور عقل بشری اس

---

[1] یہ تمام الفاظ امام شافعی کی کتاب الرسالۃ میں مذکور ہیں۔

لیے نہیں، کہ عقل بشری خاص نبی پر کوئی انعام نہیں، کہ یہ نعمت تو ہر انسان کو کچھ نہ کچھ ملی ہے۔ اس بنا پر اس سے مراد عقل نبوی اور حکمتِ نبوی کے سوا کچھ اور نہیں ہو سکتا۔" (ص ۱۱۱-۱۱۲)

پیامبر کے پیام کی بہت ہی مختصر و جامع تشریح :-

"آپ کی ان ہمہ گیر تعلیمات کی کتاب جو انسانی زندگی کے ہر شعبہ پر حاوی ہے۔ چار ابواب پر منقسم ہے، اور انھیں کے مجموعہ کا نام اسلام ہے۔"

"آپ نے بتایا کہ ہر انسان کا ایک تعلق تو اپنے خالق کے ساتھ ہے اور دوسرا اپنے خالق کی دوسری مخلوقات کے ساتھ۔ اسی مفہوم کو دوسری عبارت میں یوں کہو کہ اس کا ایک تعلق اپنے آقا اور مالک کے ساتھ ہے اور دوسرا اپنے آقا اور مالک کے غلاموں کے ساتھ، یا یوں کہو کہ اس کا ایک رُخ تو آسمان کی طرف ہے اور دوسرا زمین کی سمت۔ اُس کو ایک لگاؤ تو عالم غیب سے ہے، اور دوسرا عالم شہود سے۔ پہلے کے ساتھ اس کا تعلق ایک مہربان آقا اور فرماں بردار غلام کا ہے، اور دوسروں کے ساتھ اس کا تعلق برادری اور بھائی چارہ کا ہے۔ خالق اور مخلوق یا خدا اور بندہ کے درمیان جو علاقہ اور رابطہ ہے، اُس کا تعلق اگر صرف ہمارے ذہنی قوائے اور قلبی حالات سے ہے، تو اس کا نام عقیدہ ہے، اگر اُن قلبی حالات کے ساتھ ہمارے جسم و جان اور مال و جائداد سے بھی ہے تو اس کا نام عبادت ہے۔ باہم انسانوں انسانوں میں یا انسانوں اور دوسری مخلوقات میں جو علاقہ و رابطہ ہے، اس کی حیثیت سے جو احکام ہم پر عائد ہیں، اگر اُن کی حیثیت محض قانون کی ہے تو اس کا نام معاملہ ہے اور اگر ان کی حیثیت قانون کی نہیں بلکہ روحانی نصیحتوں اور برادرانہ ہدایتوں کی ہے تو اس کا نام اخلاق ہے۔"

"قرآنِ پاک کی اصطلاح میں پہلے تعلقات کی مضبوطی اور استحکام کا نام ایمان ہے، اور دوسرے، تیسرے اور چوتھے کی بجا آوری کا نام عمل صالح ہے، اور انھیں دونوں

کے مجموعہ پر کامل نجات کا انحصار ہے۔ عمل صالح کی تین قسمیں ہیں۔ خدا کے سامنے اپنی عبودیت کا اظہار اور اس کے احکام کی تعمیل، بندوں کے ساتھ کاروبار اور معاملہ میں قانونِ الٰہی کی پابندی، اور اُن کے ساتھ محبت الفت، اور نیکی اور بھلائی کا برتاؤ۔ اور گو اس لحاظ سے کہ ان میں سے ہر ایک عمل کو جس میں خدا کی خوشنودی اور رضامندی مقصود ہو، اسلام عبادت کہتا ہے۔ لیکن اصطلاح میں پہلے کا نام عبادات، دوسرے کا نام معاملات اور تیسرے کا نام اخلاق ہے۔ الغرض محمد رسول اللہ صلعم جو عالمگیر شریعت اور دائمی ہدایت لے کر آئے وہ انھیں چاروں عنوانوں کا مجموعہ ہے۔ یعنی عقائد، عبادات، معاملات اور اخلاق۔ انھیں کی اصلاح، تعلیم اور تکمیل کے لیے آپ کی بعثت ہوئی اور یہی آپ کے پیغمبرانہ فرائض کے اصلی کارنامے ہیں۔"

(صـ ۳۱۶ - صـ ۳۱۷)

---

ایمان و عمل کے باہمی ربط و تعلق پر تقریر، بہ طور لُب و خلاصہ :-

"اس سے پہلے کہ ہم کسی دستور پر عمل کریں، یہ ضروری ہے کہ ہم اُس دستور کی خوبی اور سچائی کا یقین کریں۔ اگر ایسا نہ ہو تو ہم اُس پر ایمانداری کے ساتھ نہ تو عمل کرسکتے ہیں اور نہ ہمارے نفس و ضمیر پر اُس کا اثر ہو سکتا ہے، یہ حقیقت ہر دلیل سے ثابت ہے کہ ہمارے تمام اعمال ہمارے دل کے تابع ہیں۔ اس لیے جب تک دل نہ بدلے گا۔ ہمارے اعمال میں تغیر نہیں ہو سکتا۔ یعنی ہمارے اعمال کی اصلاح، تمام تر ہمارے دل کی اصلاح کے زیر اثر ہے۔ اور ایمان کا مقصد اسی دل کی اصلاح ہے۔ کہ اگر یہ درست ہو گیا تو سب کچھ درست ہو گیا۔"

"یہاں ایک خاص نکتہ ہے جس کو سمجھے بغیر آگے نہیں بڑھنا چاہیے

یہودیوں نے سب سے زیادہ اہمیت عملی رسم و رواج کو دی تھی اور عیسائیوں نے اس کے برخلاف صرف ایمان پر نجات و فلاح کا دارومدار رکھا۔ چنانچہ حواریوں کے خطوط و ملفوظات میں اس تعلیم کو بہت کچھ نمایاں کیا گیا ہے، اور بتایا گیا ہے کہ عملیات نہیں، بلکہ صرف ایمان نجات کا ذریعہ ہے۔ اسلام کی پہلی تکمیل شان اس بارے میں یہ ہے کہ وہ دونوں کی اصلاح کر کے اُن دونوں کو جمع کرتا ہے، اور کہتا ہے کہ نجات نہ تنہا ایمان پر اور نہ تنہا عمل پر، بلکہ ایمان صحیح اور عمل صالح کی جامعیت پر موقوف ہے۔ الذین آمنوا وعملوا الصّٰلحٰت (جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کیے) دوسری بات یہ ہے کہ وہ ایمان کو محض ایمان کی بنا پر اہمیت نہیں دیتا بلکہ اس لیے اہمیت دیتا ہے کہ وہ عمل صالح کی علت و سبب ہے، یعنی وہ عمل صالح کے لیے راستہ بناتا اور تخم ریزی کے لیے زمین درست کرتا ہے۔"

"یہ کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے اس لیے نخل ایمان کی شناخت بھی اس کے پھل ہی سے ہو سکتی ہے۔ اب اگر ایسا کوئی شخص تم کو نظر آتا ہے کہ زبان سے ایمان کا دعویٰ کرتا ہے مگر اس کے اعمال میں اس ایمان کے مطابق کوئی بہتر تغیر نظر نہیں آتا، تو یہی سمجھنا چاہیئے کہ ایمان نے اُس کی زبان سے اُتر کر اُس کے دل کی گہرائیوں میں برگ و بار پیدا نہیں کیا ہے۔ یہی سبب ہے کہ قرآنِ پاک ہر نیکی اور اور ہر خوبی کو ایمان کا خاصہ اور مومنوں کا وصف لازم بتاتا ہے۔ ہر اہم موقع پر اُس نے مسلمانوں کو

یاایھا الذین آمنوا | اے وہ لوگو! جو ایمان لاتے ہو

کی ندا سے خطاب کیا ہے، جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان احکام پر وہی عمل کر سکتے ہیں جو ایمان سے متصف ہیں۔ بہت سے موقعوں پر

ان کنتم مومنین | اگر تم ایمان والے ہو۔

اس سے معلوم ہوا کہ یہ بات ایمان والوں ہی کے لیے خاص ہے اور وہی اس کے اہل وسزاوار ہیں۔" (ص ۶۸۱-۶۸۲)

جہنم کی ابدیت وعدم ابدیت کا مسئلہ شروع سے مختلف فیہ رہا ہے۔ علماء محققین اہل سنت کا بڑا گروہ جنت کی طرح جہنم کے بھی خلود کا قائل ہے، لیکن خود اہلِ سُنّت کے اندر بھی شیخ محی الدین ابن عربی جیسے زبردست اہل باطن اور ابنِ تیمیہ و ابن قیم جیسے زبردست اہلِ ظاہر، اس عقیدہ کے مخالف بالآخر فنائے جہنم وانقطاعِ عذاب کے قائل گزرے ہیں۔ مولانا سید سلیمان ندوی نے اسی مرجوح شق کو اختیار فرمایا ہے، اور عقلی ونقلی، قیاسی ونصی، دونوں قسم کے دلائل وشواہد سے اس کمزور پہلو کو جس قدر محکم ومدلل بنا سکے ہیں، بنایا ہے۔ اس بے علم وکوتاہ نظر کی فہم ناقص میں، کتاب کا ضعیف ترین حصّہ یہی ہے۔ جن جن آیات واحادیث سے عدم خلود پر استدلال کیا گیا ہے۔ انھیں سے کہیں زائد صفائی اور بے تکلفی کے ساتھ دوام وخلود ہی نکلتا ہے۔ ص ۶۰۱ پر آیۂ کریمہ لابثین فیہا احقابا (نبا) کا ترجمہ یہ دے کر کہ "دوزخ میں وہ صدہا سال تک پڑے رہیں گے" بطور نتیجہ یہ فرمایا گیا ہے

"لیکن بالآخران صدہا سال کا بھی ایک دن خاتمہ ہوگا، اور

خدا نے چاہا تو اُن کو نجات ملے گی۔"

گویا بنائے استدلال لفظ احقاب ہے، جس کا ترجمہ صدہا سال کی محدود و متعین مدت سے کیا گیا ہے، اس پر بہ ادب گزارش ہے، کہ اکابر مفسرین کی تصریحات اس معنی کی تائید نہیں کرتیں۔ تفسیر ابن عباسؓ میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| لابثین فیھا احقاباً - ای مقیمین فی جھنم احقاباً حقباً بعد حقب والحقب الواحد ثمانون سنۃ والسنۃ ثلثمائۃ وستون یوماً والیوم الواحد الف سنۃ بما تعد اھل الدنیا ویقال لا یعلم عدد تلک الاحقاب الا اللہ فلا ینقطع عنھم۔ | اہلِ نار جہنم میں پڑے رہیں گے، حُقب کے بعد حُقب متصلاً، اور ایک حُقب برابر ہوتا ہے اسّی سال کے، مگر ایسا سال، جس کے دن تین سو ساٹھ ہوتے ہیں اور ہر دن، دنیا والوں کے حساب سے ایک ہزار سال کا! اور کہا جاتا ہے کہ ان |

احقاب کا شمار بجز حق تعالیٰ کے اور کسی کو معلوم نہیں، پس اُس کے تسلسل سے اہلِ نار کو نجات نہ ہوگی (یعنی عذاب ان سے کبھی رفع نہ ہوگا)۔

اور امام ابنِ جریرؒ، حقب کی تفسیر میں اسّی سال سے لے کر، ہزار سال کی مختلف مدتیں روایت کرنے کے ساتھ ہی قتادہ کا قول نقل کرتے ہیں، کہ

| | |
|---|---|
| عن قتادہ قال اللہ لابثین فیھا احقاباً وھو مالا انقطاع لہ کلما مضیٰ حقب جاء حقب بعدہ | یہ سلسلۂ عذاب کبھی ختم نہ ہوگا، ایک حقب کے ختم پر دوسرا احقب شروع ہوتا جائے گا۔ |

اور ربیع اور قتادہ دونوں کا قول نقل کرتے ہیں، کہ

| | |
|---|---|
| قالا ان ہذہ الاحقاب لاانقضاء لھا ولا انقطاع۔ | ان احقاب کا نہ کبھی خاتمہ ہوگا نہ ان سے نجات ملے گی۔ |

اور نیشاپوری، ایک امام لغت و نحو فرا کا قول پیش کرتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| فزعم الفراء ان اصله الترادف والتتابع ای دهورا مترادفة لا تکاد تتناهی کلما مضی حقب تبعه آخر | احقاب، کا مفہوم ترادف و تتابع (تسلسل و تواتر) کا ہے۔ یعنی ایسے زمانے جو پے در پے آتے جائیں گے، اور |

ایک زمانہ ختم ہو رہا ہوگا، کہ دوسرا شروع ہو جاتے گا۔

اور پھر حقب کی تفسیر میں مختلف طول طویل مدتیں نقل کر کے سوال کرتے ہیں کہ بہرحال یہ مدتیں تو محدود و متعین ہی رہیں، تو کیا اہل نار، خصوصاً طاغیوں کا ذکر انھیں کا ذکر سیاق عبارت میں ہے، عذاب، محدود و متناہی رہے گا؟ جواب میں کہتے ہیں،

| | |
|---|---|
| قلنا الحقب تناهٍ ولکن الاحقاب لا نسلم انها متناهیة فان الجمع لا یلزم تناهی آحاده فیجوز ان یکون المعنی کلما مضی حقب تبعه آخر۔ | "حقب" بے شک ایک زمانہ متناہی ہے، لیکن 'احقاب' کے معنی زمانہ متناہیہ کے نہیں۔ پس معنی یہ ہوں گے کہ ایک زمانہ عذاب جب ختم ہونے |

پر آتے گا، تو دوسرا شروع ہو جاتے گا۔

اور پھر فراء، لغوی و نحوی کا فیصلہ درج کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| قال الفراء سلمنا ان الاحقاب تفید التناهی لکن بالمفهوم والنصوص الدالة علی التابید کفولہ یریدون ان یخرجوا من النار وما هم بخارجین منها تدل بالمنطوق ولا شک ان المنطوق راجح | فراء نے کہا، یہ مانا کہ احقاب سے مراد ایک محدود زمانہ ہے، لیکن یہ صرف مفہوم سے متبادر ہوتا ہے۔ درآنحالیکہ نصوص صریحہ اس زمانہ کی ابدیت بتا رہی ہیں، مثلاً یہ آیت، |

یریدون ان یخرجوا من النار الخ۔ اور ان کی دلالت 'منطوق' ہے اور منطوق ہی کی دلالت لائق ترجیح ہے۔

اور حافظ ابن کثیرؒ نے ابن جریر ہی کے روایت کیے ہوتے متعدد اقوال نقل کر کے،

حسنؒ کا یہ قول اضافہ کیا ہے

| | |
|---|---|
| قال امام الاحقاب فلیس لہا عدۃ الا الخلود فی النار۔ | زمانوں کی کوئی مدت مقرر نہیں ہے مراد صرف دوام عذاب سے ہے |

اور بغویؒ، صاحب معالم نے حسنؒ کا قول زیادہ بسط و تفصیل سے پیش کیا ہے

| | |
|---|---|
| قال الحسن ان اللہ لم یجعل لاہل النار مدۃ بل قال لابثین فیہا احقابًا فواللہ ماہو الا انہ اذا مضی حقب دخل آخر ثم آخر الی الابد فلیس للاحقاب عدۃ الا الخلود | حق تعالیٰ نے اہل جہنم کے لیے کوئی مدت مقرر نہیں کی ہے۔ بلکہ یہ کہا ہے کہ وہ اس میں احقاب تک پڑے رہیں گے۔ پس بخدا اس کے معنی اور کچھ نہیں، سوا اس کے کہ |

ہر زمانہ (حقب) کے خاتمہ پر دوسرا زمانہ (حقب) شروع ہوتا رہے گا۔ پس

احقاب کی کوئی حد نہیں، بجز ہمیشگی کے۔

زمخشری کی اہمیت سب کو مسلم ہے۔ احقابا کی تفسیر میں سب سے زیادہ صفائی کے

ساتھ دوام عذاب پر زور دیتے ہیں

| | |
|---|---|
| حقبا بعد حقب کلما مضی حقب تبعہ آخر کما غیر نہایۃ ولا یکاد یستعمل الحقب والحقبۃ الا حیث یراد تتابع الازمنۃ وتوالیہا والاشتقاق یشہد لذلک | حقب کے بعد پھر حقب مطلب یہ ہے کہ جب ایک زمانہ ختم ہوگا پھر دوسرا زمانہ شروع ہو جائے گا اور اس کا کبھی انقطاع نہ ہوگا۔ حقب و حقبۃ |

کا استعمال ہی ایسے تسلسل و توالی کے موقع پر ہوتا ہے، جیسا کہ لفظ کے اشتقاق

سے ظاہر ہے۔

اور ایسے ہی اقوال بیضاوی، مدارک، بحر المحیط، جلالین وخازن وغیرہ نے بھی دیتے

ہیں، اور سب نے آیت نے عذاب کی ابدیت ہی مراد لی ہے۔ اور اکثر نے عدم تابید کے مفہوم پر پُر زور انکار کیا ہے۔ ان سب کا نقل کرنا یقیناً غیر ضروری ہے

---

ان حضرات کا بھی فہم قرآن اگر معتبر نہ ہوگا، تو اور کس کا ہوگا۔ ان اہلِ فن کے متفقہ فیصلہ سے انکار کرنا تھا، تو شہادت بھی بڑی زبردست و قوی پیش کرنی ضروری تھی۔ 'احقاب'، کے معنی، گویا بلا تردد و اختلاف "صدہا سال" کے کر دینا، آسانی سے سمجھ میں آجانے والی چیز نہیں۔

اہلِ لغت و زبان کا بھی گوشۂ چشم اُس طرف نہیں۔ حقبہ اور حقب کے تو مختلف معانی آئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| الحقبۃ بالکسر من الدہر مدۃ لا وقت لہا والسنۃ۔ ... والحقب بالضم وبضمتین ثمانون سنۃ او اکثر والدہر والسنۃ۔ (قاموس) | حقبہ زمانہ کا وہ جزو ہے جس کی مدت نامعلوم ہو، اور ایک سال بھی اس کے معنی ہیں ... اور حُقُب اور حُقْب سے مراد اسّی سال یا زائد کی مدت ہے، نیز زمانہ، نیز ایک سال۔ |
| الحقب ای الدہر قیل والحقبۃ ثمانون عاماً والصحیح ان الحقبۃ من الزمان مبہمۃ (مفردات راغب) | حقب کے معنی زمانہ کے ہیں، اور حقبہ کے معنی اسّی سال کی مدت لیے گئے ہیں۔ لیکن صحیح یہ ہے کہ حقبہ، زمانہ کی مدت نامعلوم ہے۔ |

لیکن "احقاباً" (بصیغۂ جمع) کے باب میں، خصوصاً جبکہ وہ ترکیب میں لابثین فیہا، کے ساتھ واقع ہُوا ہے، اہلِ لغت کو کوئی تردد یا شک نہیں۔ سجستانی کے "غرایب القرآن" میں ہے،

| | |
|---|---|
| ای کلما مضی حقب تبعہ حقب آخر | اور جب ایک زمانہ ختم ہونے لگے گا، تو دوسرا شروع ہو جائے گا، ہمیشہ ہمیش تک |

ابداً۔

اور لسان العرب میں 'احقاب' کے معنی 'زمانے' (الاحقاب الدہور) دینے کے بعد فراء لغوی نحوی کا وہی قول "لابثین فیہا احقاباً" کے معنی میں نقل کیا ہے، جو بضمن تفسیر پیشتر گزر چکا ہے، اور اس میں فراء کی زبانی، اُن لوگوں کے خیال کی صریح تردید بھی موجود ہے، جو آیت سے انقطاع عذاب کا استنباط کرتے ہیں، اور اس کے آگے صحیح معنی یہ درج کیے ہیں، کہ

| | |
|---|---|
| والمعنی انہم یلبثون فیہا احقاباً کلما مضی حقب تبعہ حقب آخر۔ | وہ اس میں قرنہا قرن پڑے رہیں گے اور جب ایک قرن عذاب ختم ہونے لگے گا تو دوسرا شروع ہو جائیگا |

اور اس کے بعد ایک دوسرے امام لغت زجاج کے حوالہ سے آیت کا مطلب لکھا ہے

| | |
|---|---|
| وہم خالدون فی النار ابداً | یہ لوگ ہمیشہ ہمیشہ دوزخ میں پڑے رہیں گے |

فاضل مصنف نے مسئلہ عدم خلود نار پر اسی ایک آیت سے نہیں اور بھی متعدد آیات اور احادیث سے استناد کیا ہے، لیکن وہ سارے استدلالات ایسے ہی محلِ نظر ہیں۔ اس ایک آیت کا بیان محض نمونہ کے طور پر ذرا کھول کے کر دیا گیا۔

دلائل شرعی کے علاوہ جو عقلی قرائن و قیاسات اس رائے کی تائید میں قائم کیے

---

۔ اسی مفہوم کو اردو کے بعض مترجمین نے یوں ادا کیا ہے "رہا کریں گے بیچ اس کے قرنوں بے شمار" (شاہ رفیع الدین دہلوی) "جس میں وہ بے انتہا زمانوں رہیں گے" (مولانا تھانوی مدظلہ)

گئے ہیں، اُن کی ایک مثال یہ ہے :-

"کوئی کہہ سکتا ہے، کہ بالآخر گناہوں کی مغفرت اور خدا کی رحمت میں یہ وسعت اور عموم ہے، کہ بڑے سے بڑے گنہگار بھی دوزخ کی آگ میں جل کر بالآخر پاک وصاف اور جنت میں داخل ہونے کے قابل ہو جائیں گے تو اشارات وکنایات کی بجائے اُن کی معافی کی صریح تصریح کیوں نہیں کر دی گئی۔ تو اس کا جواب یہ ہے، کہ اگر ایسا کیا جاتا، تو یہ اُن مجرموں اور گنہگاروں کے حق میں اچھا نہ ہوتا، کہ اس سے اُن کے نادم وتائب ہونے کے بجائے اُن میں اور خود سری، گستاخی اور شوخی پیدا ہوتی، اور انھیں آئندہ کے نتائج بد سے نڈر پن اور بے خوفی آجاتی۔ اور یہ تنبیہ واصلاح وتدارک کی مصلحتوں کے سراسر منافی ہوتا۔" (ص۱۶۷)

اس حسن تعلیل پر بہ ادب یہ سوال ہے کہ مصلحت اگر عموم مغفرت کے اخفا ہی میں تھی، تو اس کا اظہار کیونکر درست وجائز ہو گا؟ اور جس راز کو راز ہی رہنا تھا، اس کا افشا۔ اور اعلان کیونکر قرین مصلحت تصور کر لیا جائے؟ کوئی آقا اگر اپنے نافرمان ملازمین کو سخت تہدید کرے، تو کیونکر جائز ودرست ہو گا کہ جو خدام آقا کے مزاج شناس ہیں، اور مراتب قرب رکھنے والے، وہ اِن معتوبوں کو یہ سمجھانے لگیں کہ آقا کی ظاہری خفگی پر نہ جانا، اُس کا منشا تمھیں نقصان پہنچانا نہیں، محض ڈرانا دھمکا دینا ہے؛ یہ آقا کے مصالح کا احترام ہوا یا اس کے برعکس، آقا کے مصالح عتاب کو بالکل غارت کر کے رکھ دینا؟

طاؤس کے "پائے زشت" کا بیان ہو چکا۔ لیکن "پائے طاؤس" کے علاوہ طاؤس میں اور جو کچھ ہے، وہ حسن وخوبی اور تمامتر نقش ونگاری ہے کتاب کی توصیف وتعریف کی صرف ایک کمزور بحث کو مستثنےٰ کرنے کے بعد باقی جتنے مباحث ہیں، وہ داد سے اور توصیف

سے مستغنی۔ کلام کا دشوار ترین حصہ عقائد ہی کا حصہ ہے۔ منکرین نے اگر عقائد کو تسلیم کر لیا تو آگے عبادات وغیرہ میں کوئی نظری دشواری چنداں باقی نہیں رہتی۔ فاضل مصنف بحمد اللہ اس ہفت خوان کو بڑی آسانی سے طے کر گئے ہیں۔ ان کا طریق استدلال یہ ہے کہ ہر دعوے کی بنیاد کلام مجید پر رکھتے ہیں، اور صرف اصولی دعووں اور مہمات ہی نہیں ان کے جزئیات بلکہ فروع در فروع تک پر کلام پاک ہی سے استشہاد کرتے جاتے ہیں۔ اور کہیں کہیں جہاں مناسب موقع پاتے ہیں، مزید توضیح و تشریح کے لیے ضمناً احادیث نبوی کو بھی پیش کر دیتے ہیں۔ عقل و نقل کے درمیان تطبیق کا سررشتہ کسی لمحہ بھی ہاتھ سے نہیں چھوٹنے پاتا [illegible]

عقائد میں محدثین اور متکلمین کے درمیان نزاع صدیوں سے چلی آ رہی ہے۔ حضرات محدثین، نصوص ظاہری کو سختی سے پکڑے ہوتے اس جانب سے بالکل غیر ملتفت رہتے ہیں، کہ ان کی تحقیقات کا منکرین و متشککین پر کیا اثر پڑے گا، اور عقلی حیثیت سے کیا کیا ایرادات ان عقائد پر وارد ہوں گی۔ متکلمین اس کے برعکس منکرین پر حقانیت اسلام ثابت کرنے کی دھن میں اس حد تک آگے بڑھ جاتے ہیں کہ عقلیات سے مطابق کرنے کے لیے خود نصوص میں کھینچ تان شروع کر دیتے ہیں۔ ضرورت اس کی تھی کہ اس نزاع کو مٹا کر دونوں طریقوں کو باہم ملا دیا جائے۔ اللہ نے یہ ضرورت اس صحیفہ سلیمانیہ کے قالب میں پوری کر دی ہے جس کا مصنف ایک ہی وقت میں سنیت اور ظاہری قسم کا محدث بھی ہے اور آزاد خیال متکلم بھی۔ کلام پاک گویا اسے نوک زبان ہے۔ ہر ہر جزئیہ کے لیے وہ قرآن مجید ہی کو اپنا سہارا بناتے ہوتے ہیں، اور نصوص حدیثی کیا معنی، نصوص قرآنی سے سر مو تجاوز نہیں ہوتا۔ ساتھ ہی اس کے ہر عقیدہ اسلامی کو، ہر پیام قرآنی کو عقل کی میزان میں اس طرح تولا ہے کہ منکرین اور متشککین کے سارے شکوک و شبہات از خود رفع ہوتے چلے جاتے ہیں۔ ...بفضل اللہ

يؤتيه من يشاء ۔

بیگانے تو پھر بیگانے ہیں ۔ ایک جدید مسئلہ میں خود اپنوں کو ایک عرصہ سے حیرانی و سرگشتگی ہے ۔ اور وہ مسئلہ خود منصب نبوت کا ہے ۔ سوال اپنوں ہی کے ایک گروہ کی طرف سے پیدا ہو رہا ہے، کہ پیمبر کی رائے بہرحال ایک بشری رائے ہوتی ہے، پھر کتاب اللہ کے ہوتے ہوتے سنّت کی پابندی کے کیا معنی ہیں ؟ حجت جو کچھ ہے، وہ صرف کتاب الٰہی ہے ۔ اس کے ساتھ ساتھ دفتر احادیث کیسا ؟ سوال اگرچہ محض بے غوری اور فقدان تعمق سے پیدا ہوا ہے، لیکن بہرحال جب پیدا ہو چکا ہے، تو مفصّل و شافی جواب ضروری ہو گیا ہے ۔ "منصب نبوت" کے شارح کی نظر اس اہم نکتہ پر پہنچی اور کتاب کے آغاز ہی میں اِس مسئلہ پر بڑی شرح و بسط سے بحث کی ہے، جو انشاء اللہ ہر صاحب فہم سلیم کے حق میں نافع و شافی ہو گی ۔ آج کے متکلّم کو بھی شئم کلام کے نئے نئے مسائل (یا کم از کم اُن پرانے مسائل ہی کا، جو اب بالکل نیا قالب اور نیا پیکر اختیار کر چکے ہیں) مقابلہ کرنا ہے اور مورخ و سیرت نگار کا متکلّم بن جانا، تو اسی دَور کے خصوصیات میں سے ہے ۔

معانی و مطالب کے لحاظ سے مدلّل و تشفّی بخش تصنیف فی الجملہ ناقص رہ جاتی، اگر عبارت ایسی ہوتی، کہ کتاب کے ساتھ ساتھ ایک شرح کتاب کی بھی ضرورت رہ جاتی، لیکن جانشین شبلی کے ہاں اِس نقص کا احتمال بھی نہیں ہو سکتا تھا، کتاب بلحاظ معانی جس قدر بلند ہے، اُسی قدر بلحاظ زبان و انداز بیان، متین سلیس و شگفتہ، مباحث ایسے نازک، لیکن اوسط درجہ کی استعداد کا شخص بے تکلف پڑھتا چلا جائے گا ۔ گتھیاں از خود سلجھتی چلی جائیں گی اور پڑھنے والے کو یہ بھی نہ پتہ چلے گا کہ دماغ پر کہاں اور کب زور دینا پڑا ! اُردو زبان کی خوش نصیبی ہے، کہ اُس میں ایسی کتاب وجود میں آ گئی، جس کی نظیر اُردو میں کیا، فارسی بلکہ عربی میں بھی تلاش کرنی آسان نہیں ۔ ؎ ایں سعادت بزور بازو نیست

# سلطانِ ما محمدؐ

(مقالاتِ سیرت)

مولانا عبدالماجد دریابادی



مقدمہ و ترتیبِ نو
تحسین فراقی

مقبول اکیڈمی شاہراہِ قائدِ اعظم لاہور